ہو، اس وقت آپ ہم کو چھوڑ دین اور اپنے وطن لوٹ آئین" آپ نے مسکرا کر فرمایا "نہین تمہارا خون میرا خون ہے، تم میرے ہو اور مین تمہارا ہون"

اس گفتگو کے بعد آنحضرت صلعم نے جماعت انصار مین سے بارہ نقیب مقرر فرما کر ان سے بیعت لی، سعد بن زرارہ نے کھڑے ہو کر اپنی جماعت سے کہا "بھائیو خبر ہے، کس چیز پر بیعت کر رہے ہو؟ یہ بیعت عرب و عجم اور جن و انس کے ساتھ اعلان جنگ ہے" سب نے یک زبان کہا "ہان ہم اسی پر بیعت کرتے ہین"

**صحابہ کی ہجرت مدینہ** مدینہ مین جائے پناہ حاصل ہونے کے بعد آنحضرت صلعم نے صحابہ کو ہجرت کی اجازت دیدی اور ہجرت کا سلسلہ شروع ہو گیا، قریش کو خبر ہوئی تو انھون نے روک ٹوک شروع کر دی، لیکن رفتہ رفتہ اکثر صحابہ نکل گئے، صرف آنحضرت صلعم، حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور وہ صحابہ جو ناداری کی وجہ سے مدینہ جانے تک کی مقدرت نہ رکھتے تھے باقی رہ گئے،

**آنحضرت صلعم کے قتل کی سازش** مدینہ میں پہنچکر مسلمانون کو امن و سکون نصیب ہوا، اور ان کی تعداد نہایت تیزی کے ساتھ بڑھنے لگی، اس کا تدارک مشرکین مکہ کے بس سے باہر تھا، وہ سن سنکر پیچ و تاب کھاتے تھے اور کچھ نہ کر سکتے تھے، آنحضرت صلعم ابھی تک مکہ ہی مین تشریف رکھتے تھے اس لئے مشرکین نے اپنی ناکامی کے غصہ مین (نعوذ باللہ) آنحضرت صلعم ہی کا قصہ چکا دینے کا عزم کر لیا، چنانچہ عتبہ، ابوسفیان، جبیر بن مطعم، ابوجہل، امیہ بن خلف، اور حکم بن حزام وغیرہ روساے قریش نے اس بارہ مین مختلف رائین دین، سرخیل اعدا ابوجہل نے تجویز پیش کی کہ سرے سے محمد ہی کا کام تمام کر دیا جائے کہ یہ قصہ ہی ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے، اور ہر قبیلہ کا ایک ایک آدمی اس مین شریک ہو، تاکہ بنی ہاشم بدلہ نہ لے سکین، اس تجویز سے سب نے اتفاق کیا، اور رات گذرنے کے بعد کاشانہ نبوی کا محاصرہ کر کے آپکے برآمد ہونے کا انتظار کرنے لگے،

**ہجرت نبویؐ** آنحضرت صلعم کو ان کے ارادہ سے آگاہی ہو گئی، آپ کے ذمہ اہل مکہ کی کچھ امانتیں تھیں، حضرت علیؓ کو بلا کر یہ امانتیں سپرد کیں اور فرمایا میں آج مدینہ روانہ ہو جاؤنگا تم میرے پلنگ پر چادر اوڑھ کر سو رہو، صبح کو سب کی امانتیں پہنچا دینا" خدا کو اپنا دین مکمل کرنا تھا، اس لئے مشرکین کو نیند آ گئی اور انہیں غافل پا کر آنحضرت صلعم گھر سے باہر نکل آئے اور ان پر حسرت کلمات کے ساتھ "مکہ تو مجھے ساری دنیا سے زیادہ عزیز ہے لیکن تیرے فرزند مجھ کو رہنے نہیں دیتے" کعبہ کو الوداع کہہ کر حضرت ابوبکرؓ کے گھر تشریف لے گئے، یہاں سواری وغیرہ سفر کا ضروری سامان موجود تھا، فوراً دونوں روانہ ہو گئے، اور مکہ سے تین میل چل کر غار ثور میں روپوش رہے، تین دن تک اس غار میں مقیم رہے، اس درمیان میں حضرت ابوبکرؓ کے صاحبزادے عبداللہ برابر رات کو غار میں ساتھ رہتے اور صبح سویرے مکہ چلے جاتے اور وہاں کے حالات کا پتہ چلا کر شام کو آکر ان کی اطلاع دیتے، آپ کا غلام روزانہ دودھ پہنچا جاتا،

**تعاقب اور مشرکین کی ناکامی** ادھر مکہ میں جب محاصرہ کرنے والوں کی آنکھیں کھلیں تو آنحضرت صلعم کے بجائے حضرت علیؓ کو بستر پر پایا، یہ بہت کمسن تھے اس لئے معمولی تنبیہ کر کے چھوڑ دیا، اور آنحضرت صلعم کی تلاش میں نکلے، ڈھونڈھتے ڈھونڈھتے غار ثور کے دہانہ تک پہنچ گئے، حضرت ابوبکرؓ آنحضرت صلعم کے خیال سے گھبرائے، آپ نے اطمینان دلایا، گھبراؤ نہیں خدا ہمارے ساتھ ہے، اس اعتماد نے دستگیری کی اور تلاش کرنے والوں کی نظر آپ لوگوں پر نہ پڑی اور وہ ناکام لوٹ گئے، آنحضرت صلعم چوتھے دن غار سے نکل کر آگے بڑھے،

آنحضرت صلعم کے مکہ سے نکلنے کے بعد قریش نے اشتہار دیدیا تھا کہ جو شخص محمدؐ یا ابوبکرؓ کو گرفتار کر کے لائے گا اس کو سو اونٹ دیئے جائیں گے، اس انعام کی طمع میں بہت سے آدمی تلاش کرنے پر آمادہ ہو گئے تھے، آنحضرت صلعم کے مکہ سے نکلنے کے وقت ایک شخص سراقہ بن جعشم نے

دور سے آپ کو دیکھا تھا لیکن اسکو پورا یقین نہ تھا، اشتہار کے بعد وہ بھی تعاقب مین نکلا اور تلاش کرتے کرتے قریب پہنچ گیا، لیکن اس کے گھوڑے نے پیہم ٹھوکرین لین، قریب پہونچ کر گھوڑے کے پاؤن زمین مین دھنس گئے، ان پیہم بدشگونیون پر اسے خیال ہوا کہ یہ آثار تو کچھ اور ہین، اس لئے اس نے گرفتاری کا خیال ترک کردیا اور آنحضرت صلعم کے پاس جاکر آپ کو اشتہار کا حال سنایا اور استدعا کی کہ آیندہ کے واسطے میرے لئے امان نامہ لکھدیجئے، آنحضرت صلعم نے حضرت ابوبکرؓ کے غلام عامر بن فہیرہ سے لکھوا کر دیدیا، یہ تحریر پاکر سراقہ لوٹ گیا اور آنحضرت صلعم منزلین طے کرتے ہوئے آگے بڑھے،

**اہل مدینہ کا انتظار**

اہل مدینہ آپ کی تشریف آوری مین چشم براہ تھے اور روزانہ شہر سے نکل کر انتظار کرکے ناکام لوٹ جاتے تھے، ایک دن حسب معمول انتظار کرکے واپس ہوئے تھے، کہ ایک یہودی نے اطلاع دی کہ اہل عرب جس کا تم انتظار کرتے تھے، وہ آگیا یہ سنتے ہی سارا شہر تکبیرون سے گونج اٹھا،

**قبا مین ورود اور مسجد قباؐ کی تاسیس**

مدینہ سے باہر قبا مین چند انصاری خاندان آباد تھے، حوالی مدینہ مین پہنچ کر آپنے پہلی منزل قبا کی اور کلثوم بن ہدم کو شرف میزبانی حاصل ہوا، قبا مین آپ کے آنے کی خبر سن کر جوق در جوق انصاری سلام کے لئے حاضر ہونے لگے، یہان آپنے چودہ دن قیام فرمایا اور ایک چھوٹی سی مسجد تعمیر فرمائی، یہ اسلام مین سب سے پہلی مسجد تھی، قرآن مین مسجد اُسّسَ عَلَی التَّقْوٰی سے یہی مسجد مراد ہے،

**مدینہ مین داخلہ، انصار کا جوش اور ابو ایوبؓ انصاری کے یہان قیام**

تعمیر مسجد کے بعد مدینہ روانہ ہوئے، راستہ مین بنی سالم کے محلہ مین پہلی نماز جمعہ ادا فرمائی، سارا مدینہ استقبال کے لئے ٹوٹ پڑا تھا، قبا سے مدینہ تک دو رویہ انصاریون کی صفین تھین، ہر قبیلہ سامنے آکر عرض کرتا حضور یہ جان ہے یہ مال ہے، یہ دولت ہے، آپ اظہار منت کرتے اور دعائے خیر فرماتے ہوئے مدینہ پہنچے، سارا مدینہ جوش

استقبال مین امنڈ آیا، عورتین گاتی ہوئی چھتون پر چڑھ گئین، معصوم لڑکیان خوشی مین دف بجا بجا کر گاتی تھین، جب کوکبۂ نبوی حضرت ابو ایوب انصاریؓ کے مکان کے پاس پہنچا، اس وقت شرف میزبانی کے لئے باہم سخت کشمکش ہوئی، بالآخر قرعہ اندازی کے ذریعہ سے یہ دولت حضرت ابو ایوبؓ کے حصہ مین آئی، آپنے سات مہینہ ان کے یہان قیام فرمایا، اسی وقت سے سنہ ہجری کا آغاز ہوتا ہے،

**تعمیر مسجد اور نماز باجماعت کا اہتمام،**

اب تک مدینہ مین مویشی خانہ مین نماز پڑھی جاتی تھی، آنحضرت صلعم نے تشریف لانے کے بعد مسجد تعمیر کرنے کا ارادہ فرمایا، آپکے قیام گاہ کے قریب بنی نجار کی افتادہ زمین تھی، انھون نے بلاقیمت نذر دینی چاہی مگر آپنے منظور نہ فرمایا اور باصرار قیمت ادا فرمائی اور صحابہ کے ساتھ مل کر ایک مختصر اور سادہ مسجد تعمیر کی، جس کی دیوارین کچی اینٹون کی، ستون کھجور کے تنون کے اور چھت پتون کی تھی، قریب ہی نادار مسلمانون کے قیام کیلئے ایک چبوترہ تعمیر فرمایا، یہ چبوترہ تاریخِ اسلام مین صفہ کے نام سے مشہور ہے، مسجد کی تعمیر کے بعد اسی سے متصل ازواجِ مطہرات کے حجرے بنے،

تعمیر مسجد سے پہلے نماز باجماعت کا اہتمام نہ تھا، جس سے اسلام کی عبادتون کا اصل مقصد یعنی وحدت واجتماع فوت ہوتا تھا، تعمیرِ مسجد کے بعد نماز باجماعت قائم ہوئی اور اعلان کیلیے حضرت عمرؓ کی رای سے اذان کا طریقہ جاری ہوا،

**مہاجرین اور انصار مین رشتۂ اخوت اور انصار کا بے نظیر ایثار**

مکہ کے غریب الوطن جنھین اسلامی اصطلاح مین "مہاجرینؓ" کہا جاتا ہے، بالکل بے سروسامان مدینہ آئے تھے، اگرچہ ان مین بہتیرے صاحب حیثیت بھی تھے لیکن ایسی حالت مین وطن چھوڑا تھا کہ کوئی شے مکہ سے ساتھ نہ لاسکے تھے، اس لئے آنحضرت صلعم نے ان کا سہارا قائم کرنے اور ان کی اجنبیت دور کرنے کے لیے ان مین اور انصار مین رشتۂ اخوت قائم کر دیا، یعنی ایک ایک مہاجر کو ایک ایک انصاری کا بھائی بنا دیا، یہ اخوت حقیقی اخوت سے بڑھ گئی، اس موقع پر انصار نے جس فیاضی جس ایثار اور جس میزبانی کا ثبوت دیا، تاریخ

اس کی مثال نہیں پیش کر سکتی، انھون نے اپنے مہاجر بھائیون کی حیثیت محض مہمان کی نہ رہنے دی، بلکہ ان کو مال و دولت زمین جائداد، کھیتی باڑی، اپنی ساری کائنات مین برابر کا شریک و سہیم بنا لیا، بعضون نے جن کے دو دو بیویان تھین، یہان تک کیا کہ ایک کو طلاق دے کر مہاجر بھائی کی وابستگی کے لئے اسکے عقد مین دیدینے کا ارادہ کیا، لیکن مہاجرین نے اس کو گوارا نہ کیا، اکثر مہاجرین نے صرف بقدر ضرورت نقد لے کر اپنا کاروبار علحدہ شروع کر دیا، یہ رشتہ اتنا قوی تھا کہ جب تک آیۂ میراث نازل نہ ہوئی اس وقت تک متوفی انصار کی وراثت مہاجرین کو ملتی تھی، جب جب مہاجرین کی حالت سنبھلتی گئی، مہاجرین انصار کی امانت انھین واپس کرتے گئے،

**یہود مدینہ سے معاہدہ**

یہود اپنے تمول اور ثروت کی وجہ سے مدینہ مین بڑے صاحب اقتدار تھے اور مدتون سے انصار کو دباتے چلے آرہے تھے، گو اب ان کا پہلا سا اقتدار باقی نہ رہ گیا تھا، تاہم انصار کے مقابلہ مین ان کی امتیازی شان قائم تھی، اس لئے ان کی جانب سے آنحضرت صلعم کو خطرات تھے، چنانچہ آپ نے ان سے ایک معاہدہ کیا جس کی اہم دفعات یہ ہین کہ خونبہا اور فدیہ کا جو طریقہ پہلے سے چلا آتا ہے وہ قائم رہے گا، یہود کو مذہبی آزادی حاصل رہیگی، اور وہ مسلمانون کے ساتھ دوستانہ تعلقات رکھین گے، فریقین مین سے جب کسی کو تیسرے فریق سے جنگ پیش آئے تو باہم ایک دوسرے کے معاون و مددگار رہین گے، کوئی فریق قریش کو امان نہ دے گا، جب کوئی بیرونی طاقت مدینہ پر حملہ کرے گی تو دونون مل کر مدافعت کرین گے، فریقین مین سے جب کوئی کسی تیسری طاقت سے صلح کرے گا تو دوسرے کو بھی صلح کرنی ہوگی البتہ مذہبی لڑائیان اس سے مستثنی رہین گی، اب تک نماز کی صرف دو دو رکعتین تھین، سنہ ۱ھ مین فجر اور عصر کے علاوہ چار چار ہوگئین،

**کعبہ کا قبلہ قرار پانا**

اب تک مسلمان بیت المقدس کی جانب جو یہود و نصارٰی کا قبلہ تھا، نماز پڑھتے تھے، لیکن اسلام ایک مستقل مذہب تھا، اس کے استقلال و اختصاص کے لئے ایک مستقل قبلہ کی ضرورت

تھی، اسلام ملت ابراہیمی کی تجدید کے لئے آیا تھا، اس لئے اس کا قبلہ خانہ ابراہیم ہوسکتا تھا، چنانچہ سولہ مہینے بیت المقدس کی سمت نماز پڑھنے کے بعد ۲ھ مین خدا نے کعبہ کو مسلمانون کا قبلہ قرار دیا،

**یہودیون کی مخالفت کا آغاز**

انصاریون کی مالی کمزوری اور بت پرستی کی وجہ سے، ان پر مدتون سے یہودیون کا مذہبی اور مالی تفوق چلا آتا تھا، اسلام نے ان کی اس برتری کو نقصان پہنچایا تھا اس لئے یہودی دل سے اسلام کے خلاف تھے، لیکن ابتدا مین ان کی مخالفت پردہ مین رہی اور جب تک بیت المقدس اسلام کا قبلہ رہا اس وقت تک یہود منافقانہ مسلمانون کے بھیس مین نماز مین بھی مسلمانون کے ساتھ شریک ہوجاتے تھے، لیکن بیت المقدس کو وہ کسی حالت مین نہین چھوڑ سکتے تھے، اس لئے تحویل قبلہ کے بعد جب ان کا یہ رہا سہا امتیاز بھی جاتا رہا تو ان کی منافقت کا راز فاش ہوگیا اور وہ علانیہ مسلمانون کے خلاف ہوگئے،

**مسلمانون کی عام مخالفت اور مدنیہ پر حملہ کا خطرہ**

۲ھ سے اسلام کی زندگی مین ایک نئے باب کا افتتاح ہوا، اور اسکے پیروون کو دشمنون کی ریشہ دوانیون سے مجبور ہو کر اپنی بقا و حفاظت کے لئے تلوار ہاتھ مین لینی پڑی، اس دور جدید پر بعض کوتاہ بین یہ اعتراض کرتے ہین کہ اسلام جب تک مکہ مین کس مپرسی کی حالت مین رہا، اس وقت تک وہ ہر قسم کے ستم سہتا رہا، مدنیہ پہنچکر جب اس مین قوت پیدا ہوئی، اس وقت اس نے تلوار اٹھائی، لیکن واقعہ یہ ہے کہ مدنیہ آنے کے بعد بھی مسلمانون کو پورا اطمینان نہین ہوا، یہ صحیح ہے کہ مکہ کی طرح ان کی زندگی مشق ستم نہین رہی، لیکن ان کی مخالفت کے اسباب اور مخالفین کی تعداد مین اور اضافہ ہوگیا، وہان صرف ایک قریش کا مقابلہ تھا، مدنیہ آکر اس مین یہودیون اور بعض انصار کا بھی اضافہ ہوگیا، یہود کی مخالفت کا سبب تو کھلا ہوا ہے، کہ اسلام ان کے صدیون کے وقار کو مٹا رہا تھا، انصاریون کے خاندان مین بھی بعض وہ رؤسا جنکی سیادت خطرہ مین پڑ گئی تھی، گو زبان سے کچھ نہ کہتے تھے، لیکن دل سے اسلام اور مسلمانون کے

خلاف تھے، عبداللہ بن ابی منافق جو ہجرت سے پہلے رئیس الانصار تھا، اور انصار نے اس کی تاجپوشی کی رسم ادا کرنے کے لئے تاج تیار کر لیا تھا[1]، اس کے علاوہ قریش جنھیں سارے عرب میں مذہبی سیادت حاصل تھی، تمام قبائل عرب کو جن میں اہل مدینہ بھی شامل تھے، مسلمانوں کے خلاف بھڑکا رہے تھے، چنانچہ انھوں نے عبداللہ بن ابی کو لکھا تھا کہ "تم نے ہمارے آدمی کو اپنے یہاں پناہ دی ہے، ہم خدا کی قسم کھا کر کہتے ہیں کہ یا تو تم لوگ اسے قتل کر دو یا اپنے یہاں سے نکالدو ورنہ ہم مدینہ پر حملہ کرینگے، اور تم کو فنا کر کے تمھاری عورتوں پر تصرف کرینگے[2]" آنحضرت صلعم کو اس کی خبر ہو گئی، آپ نے عبداللہ کو سمجھایا کہ کیا اپنے بیٹوں اور بھائیوں سے لڑو گے، اکثر اہل مدینہ مسلمان ہو چکے تھے، اسلئے عبداللہ قریش کے حکم کی تعمیل نہ کر سکا، انصار کی حمایت اسلام پر قریش کا جوش غضب برابر بڑھتا جاتا تھا، اتفاق سے اسی زمانہ میں اوس کے رئیس اعظم حضرت سعدؓ بن معاذ انصاری عمرہ کیلئے مکہ گئے ہوئے تھے اور اپنے پرانے رفیق امیہ بن خلف کے مہمان تھے، قریش کے بعض افراد نے ان سے کہا کہ "تم لوگوں نے بے دینوں کو پناہ دی ہے، اگر تم امیہ کے ساتھ نہ ہوتے تو یہاں سے بچکر نہیں جا سکتے تھے" سعد نے کہا اگر تم نے مجھ کو حج سے روکا تو ہم تمھارا مدینہ کا راستہ بند کر دینگے[3]"

قریش نے نہ صرف مدینہ پر حملہ کی دھمکی دی، بلکہ حملہ کی تیاریاں شروع کر دیں، اور یہ خطرہ اس قدر بڑھ گیا کہ صحابہ راتوں کو ہتھیار لگا کر سوتے تھے[4]،

**حفاظت اور مدافعت کی تدبیریں**

ان حالات سے مجبور ہو کر مسلمانوں کو اپنی اور اپنے حامی انصاریوں کی حفاظت کے لئے جنھوں نے اسلام کے خاطر قریش کی دشمنی خریدی تھی مدافعانہ کارروائی کرنی پڑی، چنانچہ رسول اللہ صلعم نے قریش کے کاروان تجارت کی روک ٹوک شروع کی اور حمزہؓ، عبیدہؓ بن حارثؓ اور سعد بن ابی وقاصؓ کو تھوڑی تھوڑی جماعت کے ساتھ مکہ کی طرف بھیجا،

[1] بخاری باب السلام علی جماعۃ فیہا المسلم والکافر، [2] سنن ابی داؤد ج ۲ باب خبر النضیر [3] صحیح بخاری کتاب المغازی [4] لباب النقول فی اسباب النزول

لیکن تصادم کی نوبت نہین آئی، اس کے بعد مدینہ کی حفاظت کے لئے مدینہ کے آس پاس کے قبائل سے معاہدہ کیا، سب سے پہلے قبیلہ جہینہ سے معاہدہ ہوا کہ وہ فریقین مین سے کسی کا ساتھ نہ دینگے، اس کے بعد قبیلہ مزینہ سے معاہدہ کیا، کہ اگر کوئی قوت ان پر حملہ آور ہوگی تو مسلمان ان کی مدد کرینگے اور جب مسلمانون کی مدد کی ضرورت ہوگی تو وہ مدد کے لئے آئین گے،

مدینہ کی چراگاہ پر حملہ

اس معاہدہ کے ایک مہینہ بعد مکہ کے ایک رئیس کرز بن جابر فہری نے مدینہ کی چراگاہ پر حملہ کرکے رسول اللہ صلعم کے مویشی لوٹ لئے، مسلمانون نے تعاقب کرکے مویشی چھین لئے، لیکن کرز بچ کر نکل گیا، اسی سنہ مین آنحضرت صلعم نے ذوالعسیرہ تشریف لیجاکر بنی مدلج سے معاہدہ کیا،

## غزوات

سریہ عبداللہ بن جحش

رجب سنہ ۲ھ مین آپنے عبداللہ بن جحش کو بارہ آدمیون کی مختصر جماعت کے ساتھ قریش کے کاروانِ تجارت کی نقل و حرکت کا پتہ چلانے کے لئے بھیجا، اتفاق سے قریش کے چند آدمی جو تجارتی سامان لئے ہوئے شام سے واپس آرہے تھے مل گئے عبداللہ نے ان پر حملہ کردیا، اور ایک آدمی قتل اور دو گرفتار کرکے مدینہ لائے، آنحضرت صلعم نے ان کے اس فعل پر ناپسندیدگی ظاہر فرمائی کہ "مین نے تم کو جنگ کی اجازت نہین دی تھی" اور غنیمت کا مال بھی قبول نہ فرمایا، صحابہ نے بھی ناپسندیدگی ظاہر کی، (سیرۃ ابن ہشام ج اول ص ۳۶۷ و طبری ص ۱۲۷۵)

غزوہ بدر

سوء اتفاق سے جو لوگ قتل و گرفتار ہوئے تھے وہ معززین قریش تھے اس لئے قریش جو پہلے سے مدینہ پر حملہ کا ارادہ کررہے تھے، اس واقعہ سے اور زیادہ مشتعل ہوگئے، اسی دوران مین مکہ مین یہ خبر اُڑ گئی کہ مسلمان قریش کا کاروانِ تجارت لوٹنے کے لئے آرہے ہین اس خبر پر قریش بڑے زور شور کے ساتھ حملہ کے لئے اٹھ کھڑے ہوئے، آنحضرت صلعم کو خبر ہوئی تو آپنے صحابہ سے مشورہ طلب کیا، مہاجرین نے جان نثارانہ تقریرین کین لیکن آپ انصار

سلہ بخاری کتاب المغازی

کا عندیہ لینا چاہتے تھے، قبیلہ خزرج کے رئیس حضرت سعد بن عبادہؓ نے عرض کیا خدا کی قسم اگر آپ فرمائیں تو ہم سمندر مین کود پڑین، دوسرے معززین انصار نے بھی پرجوش تقریرین کین، ان کی آمادگی پر آپ نے رمضان ۲ھ مین تین سو تیرہ مسلمانون کو لے کر جن مین ساٹھ مہاجرین اور باقی انصار تھے، مدینہ سے روانہ ہوئے، اس درمیان مین قریش کا لشکر جس مین ایک ہزار سپاہ اور سو سوار تھے، عتبہ بن ربیعہ کی قیادت مین مدینہ کے قریب پہنچ گیا، اور مناسب موقعون پر قبضہ کر لیا، آنحضرت صلعم کو چاہ بدر کے قریب اس کی اطلاع ملی، آپ وہین ٹھہر گئے لیکن یہ کوئی کنوان نہ تھا اس لئے آگے بڑھ کر ایک چشمہ پر خیمہ زن ہوئے، اور رات بھر دعا و مناجات مین مصروف رہے، صبح کو فوج مرتب کر کے دعا فرمائی "خدایا تونے مجھ سے جو وعدہ کیا ہے اسے پورا کر، اگر آج تیرے یہ چند بندے مٹ گئے تو پھر قیامت تک تو نہ پوجا جائے گا"

یہ بڑے امتحان و آزمائش کا موقع تھا، جب دونون فوجین آمنے سامنے ہوئین تو مسلمانون کو نظر آیا کہ خود ان کے بزرگ اور ان کے قلب و جگر کے ٹکڑے تلوارون کے سامنے ہین لیکن اسلام کی محبت نے تمام رشتون کو بھلا دیا تھا، چنانچہ میدان جنگ مین حضرت ابوبکرؓ کی تلوار اپنے لخت جگر عبدالرحمٰن کے مقابلہ مین بے نیام ہوئی[1] حضرت عمرؓ کی تلوار اپنے ماموں کے خون سے رنگین ہوئی، حذیفہ کو اپنے والد عتبہ کے مقابلہ مین آنا پڑا[2]،

پہلے فرداً فرداً مقابلہ ہوا اور دونون فوجون مین سے ایک ایک آدمی میدان مین آیا، مقتول عامر کے بھائی عمرو کو حضرت عمرؓ کے غلام نے قتل کیا، قریش کے سپہ سالار عتبہ کا کام حضرت حمزہؓ اور حضرت علیؓ نے تمام کیا، اس کے بھائی شیبہ کو علیؓ کی تلوار نے ختم کیا، عبیدہ بن سعید کو حضرت زبیرؓ نے مارا، اس کے بعد عام جنگ شروع ہو گئی اور دونون فوجین آپس مین گتھ گئین، دو انصاری نوجوان

---

[1] استیعاب ذکر عبدالرحمٰن بن ابی بکر، [2] سیرۃ ابن ہشام،

معوذ اور عفراء ابوجہل کی تاک مین تھے، نظر پڑتے ہی اس کا کام تمام کردیا، ابوجہل کے لڑکے نے جھپٹ کر معوذ پر تلوار کا وار کیا ہاتھ شانہ سے لٹک گیا، صرف تسمہ لگا رہ گیا، مگر وہ اس وقت بھی لڑتے رہے، لیکن کٹا ہوا ہاتھ تلوار چلانے مین مزاحم ہوتا تھا، اس لئے تسمہ کاٹ کر الگ کردیا۔

ابوجہل کے قتل سے قریش مین بددلی پھیل گئی، لیکن ابھی ایک اور سردار امیہ بن خلف باقی تھا۔ عبدالرحمن بن عوف اس کے حلیف تھے، اس لئے وہ مسلمانون کی نظر بچا کر اسے نکال دینا چاہتے تھے، اتفاق سے حضرت بلال نے جو مکہ مین اس کے مشق ستم رہ چکے تھے دیکھ لیا، انھون نے انصار کو خبر کردی، وہ ہر طرف سے ٹوٹ پڑے، حضرت عبدالرحمن بچانے کے لئے امیہ پر لیٹ گئے لیکن بلال کی فریاد کے مقابلہ مین لوگون نے ان کی پرواہ نہ کی، اور نیزے سے چھید چھید کر قتل کر ڈالا۔[1]

**اسیران جنگ سے حسن سلوک** امیہ کے قتل ہوتے ہی کفار نے میدان چھوڑ دیا، مسلمانون نے گرفتار کرنا شروع کردیا، مشاہیر قریش مین حضرت عباسؓ، عقیل، نوفل، اسود، عبد بن زمعہ وغیرہ پکڑے گئے آنحضرت صلعم نے تمام قیدیون کو صحابہ مین تقسیم کرکے انھین آرام سے رکھنے کا حکم دیا، اس پر صحابہ نے اس شدت سے عمل کیا کہ خود کھجور کھا کر بسر کرتے تھے اور قیدیون کو کھانا کھلاتے تھے[1]، جن کے پاس کپڑے نہ تھے انھین کپڑے دیئے، اس کے بعد آنحضرت صلعم نے اسیران جنگ کے بارہ مین صحابہ سے مشورہ کیا، حضرت ابوبکرؓ نے رائے دی کہ فدیہ لے کر چھوڑ دیا جائے، لیکن حضرت عمرؓ کی رائے تھی کہ قتل کردیا جائے اور مسلمان خود اپنے ہاتھون سے اپنے اعزہ کو قتل کرین، آنحضرت صلعم نے حضرت ابوبکرؓ کی رائے پسند فرمائی، اور فدیہ لے کر سب کو رہا کردیا، جو لوگ ناداری کی وجہ سے فدیہ نہ ادا کرسکتے تھے ان مین سے جو لوگ لکھنا جانتے تھے ان کے متعلق حکم ہوا کہ دس دس لڑکون کو لکھنا سکھا دین تو وہ رہا کردیئے جائین گے۔[2]

**قریش کا جوش انتقام اور غزوہ سویق** اس جنگ مین بہت سے رؤساے قریش مارے گئے تھے ان کے

[1] طبری صفحہ ۱۳۰۸
[2] مسند احمد بن حنبل ج اول ص ۲۴۶

بعد ابوسفیان بن حرب اموی قریش کی مسند ریاست پر بیٹھا، عرب کی روایات کے مطابق اس وقت اس کا مقدم فرض مقتولین بدر کا انتقام لینا تھا، چنانچہ اس نے عہد کیا کہ جب تک وہ اپنے مقتولین کا انتقام نہ لیگا اسوقت تک سر مین تیل نہ ڈالے گا، اور دو سو سوارون کا دستہ لے کر خفیہ مدینہ پہنچا، بنی نضیر کے سردار سلام بن مشکم یہودی نے پر تکلف دعوت کی، اور مدینہ کے مخفی رازون سے آگاہ کیا، اس سے حالات معلوم کرنے کے بعد ابوسفیان نے عریض پر حملہ کیا، اور ایک انصاری کو قتل کر کے مکانات اور گھاس کے ذخیرے جلا دیئے، آنحضرت صلعم کو اطلاع ہوئی تو آپ اس کے تعاقب مین نکلے، لیکن ابوسفیان نکل گیا[1]،

متفرق واقعات | اسی سنہ یعنی ۲ھ مین رمضان کے روزے فرض ہوئے اور پہلی مرتبہ عیدگاہ مین نماز عید ادا ہوئی، اور آنحضرت صلعم نے اپنی صاحبزادی حضرت فاطمہؓ کا حضرت علیؓ کے ساتھ ۴۸۰ درہم قیمت کی زرہ کے مہر پر نکاح کیا اور ایک چارپائی چمڑے کا گدا ایک چھاگل، دو چکیان اور دو مٹی کے گھڑے جہیز مین دیئے،

غزوۂ احد | اگرچہ عریض پر حملہ کر کے ابوسفیان کی قسم فی الجملہ پوری ہوگئی لیکن جن جن لوگون کے اعزہ بدر مین قتل ہوئے تھے وہ ابوسفیان کے پاس پہنچے اور کہا محمد نے قریش کو تباہ کر دیا ہے، اس کا انتقام ضروری ہے، اس کے اخراجات کے لئے اس مرتبہ کاروان قریش کا منافع ہم کو دلا دیا جائے سب نے اسے بخوشی منظور کر لیا اور بڑے جوش و خروش کے ساتھ تیاریان شروع ہوگئین، اور شوال ۳ھ مین بڑے سروسامان سے قریش مدینہ روانہ ہوئے، حضرت عباسؓ نے جو اسلام لا چکے تھے، اور مکہ ہی مین مقیم تھے آنحضرت صلعم کو خفیہ اطلاع بھجوا دی، آپ نے پتہ چلانے کے لئے آدمی بھیجے، معلوم ہوا کہ قریش کا لشکر مدینہ کے قریب عریض تک پہنچ چکا ہے[2]،

---

[1] ابن سعد ج ۲ ص ۲۰، [2] ایضاً صفحہ ۲۵،

دوسرے دن صبح کو آپ نے صحابہؓ سے مشورہ کیا، اکثر مہاجرین اور تجربہ کار انصار نے رائے دی کہ عورتوں کو شہر کے باہر قلعوں میں بھیجدیا جائے اور شہر میں پناہ گیر ہوکر مقابلہ کیا جائے لیکن پُرجوش نوجوانوں کو اصرار تھا کہ باہر نکل کر مقابلہ کیا جائے، ان کے اصرار پر آنحضرت صلعم ایک ہزار مسلمانوں کے ساتھ اُحد کی طرف جہاں مشرکین مکہ خیمہ زن تھے بڑھے، عبداللہ بن ابی منافق تین سو سواروں کیساتھ معیت میں نکلا لیکن پھر عذر لنگ کر کے لوٹ گیا اور مسلمانوں کی تعداد صرف سات سو رہگئی اُحد پہنچکر پہاڑ کی پشت پر صف آرائی ہوئی مصعبؓ بن عمیر کو علم اور زبیرؓ بن عوام کو سپہ سالاری عطا ہوئی، پہاڑ کی پشت سے مشرکین کے حملہ کا خطرہ تھا، اس لئے پچاسؓ آدمیوں کا دستہ اس سمت کی حفاظت پر متعین کر کے تاکید فرمادی کہ فتح و شکست کی حالت میں تم لوگ اپنی جگہ نہ چھوڑنا، قریش تعداد اور سروسامان ہر شے میں مسلمانوں سے زیادہ تھے، انھوں نے بڑے اہتمام کے ساتھ صف بندی کی میمنہ پر خالد بن ولید، میسرہ پر عکرمہ بن ابی جہل، سواروں پر صفوان بن امیہ، تیراندازوں پر عبداللہ ابن ربیعہ تھے، علم طلحہ کے ہاتھوں میں تھا،

قریش کی صف سے پہلے ابو عامر جو مدینہ کا باشندہ اور کچھ دنوں سے مکہ میں متوطن ہو گیا تھا، اور اس کی زاہدانہ زندگی کی وجہ سے اہل مدینہ پر اس کا بڑا اثر تھا میدان میں آیا، اور پکارا اہل مدینہ! مجھے پہچانتے ہو میں کون ہوں؟" انصارؓ نے جواب دیا "بدکار ہم تجھے خوب جانتے ہیں، خدا تیری آرزو بر نہ لائے"، اس کے بعد قریش کا علمبردار طلحہ بڑھا اور طنزیہ پکارا کون ہے جو مجھے جہنم بھیجدے یا میں اسے جنت میں پہنچادوں حضرت علیؓ نے بڑھ کر ایک ہی وار میں اس کا کام تمام کر دیا،

اس کے بعد عام جنگ شروع ہو گئی، حضرت علیؓ، حمزہؓ اور ابو دجانہؓ انصاری نے اپنے پے بپے حملوں سے مشرکین کی صفیں درہم برہم کر دیں، حمزہؓ جوش شجاعت میں دور تک دشمنوں کی صفوں میں گھستے چلے گئے، جبیر بن مطعم کے غلام وحشی نے جو آپ کی تاک میں تھا نیزہ مار کر شہید کر دیا،

قریش بڑی شجاعت سے لڑ رہے تھے، ان کے علمبردار پیہم قتل ہو رہے تھے، لیکن علم سرنگون نہین ہونے پاتا تھا، مگر حضرت علیؓ اور ابو دجانہؓ انصاری کے بے پناہ حملون نے آخر مین پاؤن اکھاڑ دیئے، ان کے پاؤن اکھڑتے ہی مسلمانون نے لوٹ شروع کر دی، پہاڑ کی پشت پر جو دستہ متعین تھا اس نے بھی اپنی جگہ چھوڑ دی، اس کے ہٹتے ہی خالد بن ولید نے پشت سے حملہ کر دیا، جبیر بن مطعم نے جو اب تک اپنی جگہ پر تھے چند جانبازون کے ساتھ روکا، مگر سب شہید ہوئے، اور خالد نے بڑھ کر لوٹنے والے مسلمانون پر حملہ کر دیا، یہ لوگ بالکل غافل تھے، اس لئے اس ناگہانی حملے کی تاب نہ لاسکے اور ایسے بدحواس ہوئے کہ اپنے اور بیگانے کی تمیز باقی نہ رہی، آپس ہی مین ایک دوسرے کو مارنے لگے مصعب بن عمیر جو آنحضرت صلعم کے پاس تھے شہید ہو گئے، ان کی شہادت پر خبر اڑ گئی کہ رسول اللہ صلعم نے وفات پائی، اس خبر نے مسلمانون کے رہے سہے اوسان اور خطا کر دیئے اور بڑے بڑے بہادرون کے پاؤن اکھڑ گئے، آنحضرت صلعم کے گرد صرف چند جان نثار باقی رہگئے لیکن ذوالفقار حیدری اس وقت بھی بجلی کی طرح چمک رہی تھی، حضرت عمرؓ نے دل شکستہ ہو کر تلوار پھینک دی، کہ اب لڑنے سے کیا حاصل، ابن نضر انصاری نے کہا اب زندہ رہ کر کیا کرینگے، اور لڑتے لڑتے شہید ہو گئے" بہت سے جان نثار اس حالت مین بھی لڑتے جاتے تھے، عین اس وقت کعب بن مالک کی نظر رسول اللہ صلعم پر پڑی، انھون نے پہچان کر پکارا مسلمانو رسول اللہ ادھر ہین، یہ آواز سنتے ہی ٹوٹی ہوئی ہمت پھر بندھ گئی اور مسلمان اس سمت آ گئے، کفار نے بھی ہر طرف سے سمٹ کر اپنا پورا زور صرف کر دیا، ان کا ریلا دیکھ کر رسول اللہ صلعم نے آواز دی کون مجھ پر جان دیتا ہے، اس آواز پر پانچ انصاری بڑھے، اور ایک ایک کر کے نثار ہو گئے، عبداللہ بن قمیہ بڑھتے بڑھتے رسول اللہ صلعم تک پہنچ گیا اور چہرۂ انور پر تلوار ماری، مغفر کی دو کڑیان پیوست ہو گئین، یہ دیکھ کر جان نثارون نے ہر طرف سے حصار مین لے لیا، ابودجانہ آپ کے سامنے

جھک کر سینہ سپر ہو گئے، جو تیر آتا تھا اسے پیٹھ پر روکتے تھے، حضرت طلحہؓ تلوار کے وار ہاتھ پر روکتے تھے، ایک ہاتھ کٹ کر الگ ہو گیا، ابو طلحہؓ نے تین کمانین توڑین اور سینہ سامنے کر دیا کہ رسول اللہ کو چشم زخم نہ پہنچنے پائے، مشرکین کا ریلا کچھ تھما تو آپ چند جان نثارون کو لے کر پہاڑ کی چوٹی پر چڑھ گئے،

مشرکین کی فوج مین بھی آنحضرت صلعم کی شہادت کی خبر پھیل گئی تھی، ابو سفیان نے اس کی تصدیق کے لئے پہاڑی پر چڑھ کر آواز دی، محمدؐ یہان ہین؟ آنحضرت صلعم نے مسلمانون کو جواب دینے سے منع کر دیا، ابو سفیان نے جواب نہ پاکر ابو بکرؓ و عمرؓ کو آواز دی، اس پر بھی جب کوئی جواب نہ ملا اس وقت اس نے مسرت مین نعرہ لگایا کہ سب مارے گئے، حضرت عمرؓ سے ضبط نہ ہو سکا، بولے دشمن خدا ہم سب زندہ ہین، یہ سنکر ابو سفیان نے ہبل کا نعرہ لگایا، "اعل ہبل"، صحابہؓ نے آنحضرت صلعم کے حکم سے جواب دیا "اللہ اعلیٰ واجل" ابو سفیان پکارا لنا العزی ولا عزی لکم" صحابہ نے کہا، اللہ مولانا ولا مولیٰ لکم" مسلمانون کے سنبھلنے کے بعد قریش کی ہمت پست ہو گئی اور وہ لوٹ گئے،

اس معرکہ مین ستر مسلمان شہید ہوئے، جن مین زیادہ تر انصار تھے، اختتام جنگ کے بعد قریش کی خواتین نے مقتولین بدر کے انتقام کے جوش مین مسلمان شہداء کے ناک کان کاٹ دیئے، ابو سفیان کی بیوی ہندہ نے ان پھولون کا ہار بنا کر پہنا اور حضرت حمزہؓ کا کلیجہ نکال کر چبا گئی،

قریش کے واپس جانے کے بعد مسلمان بھی مدینہ لوٹ آئے، اس وقت مدینہ ماتم کدہ بنا ہوا تھا، ہر گھر مین کہرام بپا تھا، آنحضرت صلعم کا دل بھر آیا کہ سب کا ماتم ہو رہا ہے، لیکن آپ کے چچا حمزہؓ کا کوئی رونے والا نہین، یہ انسانی فطرت تھی، چنانچہ انصار نے آپ کا تاثر سنکر اپنی عورتون کو حمزہؓ کا سوگ منانے کے لئے بھیجا لیکن آپنے تشکریہ کے ساتھ واپس کر دیا کہ مردون پر نوحہ کرنا جائز نہین ہے،

متفرق واقعات | اسی سال حضرت حسنؓ پیدا ہوئے، حضرت حفصہؓ آنحضرت صلعم کے عقد مین آئین، اور

حضرت عثمانؓ کے ساتھ آپ کی صاحبزادی حضرت ام کلثومؓ کی شادی ہوئی، وراثت کا قانون نازل ہوا،
اور مشرکہ عورتوں سے مسلمانوں کا نکاح حرام قرار پایا،

مختلف سرایا ۴ھ | محرم ۴ھ میں طلحہ اور خویلد نے اپنے قبیلہ کو جو قطن میں آباد تھا، مدینہ پر حملہ کرنے کے لئے تیار کیا
انحضرت صلعم کو اس کی اطلاع ہوئی تو آپنے ابو سلمہ کو ایک سو پچاس سواروں کے ساتھ مقابلہ کیلئے
بھیجا، لیکن حملہ آور منتشر ہوگئے اسی سال بنی لحیان کے سردار سفیان بن خالد نے مدینہ پر حملہ کا عزم کیا
انحضرت صلعم نے عبد اللہ بن انیس کو بھیجا، انھون نے بلطائف الحیل سفیان کو قتل کر دیا،

صفر ۴ھ مین بنی کلاب کے سردار ابو براء نے انحضرت صلعم سے درخواست کی کہ میری قوم
مین تبلیغ اسلام کے لئے کچھ آدمی بھیجدیجئے، آپنے ستر آدمی ساتھ کر دیئے، انھون نے بیر معونہ مین قیام
کیا، اور حرام بن ملحان کو انحضرت صلعم کا خط دے کر عامر بن طفیل کے پاس بھیجا اس نے ان کو قتل کر دیا
اور عصیہ، رعل اور ذکوان کے قبائل کو لے کر مسلمانون کی طرف بڑھا مسلمان حرام کی واپسی کا انتظار
کر کے ان کی تلاش مین نکلے، آگے بڑھ کر عامر کا مقابلہ ہوا، اس نے گھیر کر کل مسلمانون کو قتل کر دیا صرف
عمرو بن امیہ کو چھوڑ دیا، انحضرت صلعم کو اس واقعہ کی خبر ہوئی تو آپ کو سخت صدمہ ہوا،

اسی زمانہ مین قبیلہ عضل وقارہ کے چند اشخاص نے مدینہ حاضر ہو کر درخواست کی کہ ہمارے قبیلے
نے اسلام قبول کر لیا ہے انکی تعلیم کے لئے کچھ آدمی بھیجدیجئے، آپنے دس معلم بھیجدیئے، مقام عسفان
مین پہنچکر غدارون نے بنی لحیان کو اشارہ کر دیا، انھون نے دو سو آدمیون کے ساتھ مسلمانون کو گھیر لیا
اور ان سے کہا ہمارے پاس چلے آؤ ہم تم کو امان دیتے ہین، سات مسلمانون نے ان کی امان مین
جانا پسند نہ کیا، اور لڑ کر جان دی، حبیبؓ اور زیدؓ دو مسلمان اعتماد کر کے چلے گئے، کافرون نے
انھین پکڑ لیا، اور مکہ لیجا کر فروخت کر دیا، یہ دونون مشرکین مکہ کے ہاتھون قتل ہوئے،

متفرق واقعات | اسی سال حضرت حسینؓ پیدا ہوئے، ام المومنین زینبؓ کا انتقال ہوا، انحضرت صلعم نے حضرت

(م سلیم جنگ کے ساتھ متفق کیا، بعض مورخون کے نزدیک شراب بھی اسی سنہ مین حرام ہوئی،

**یہودیون کیساتھ معاہدہ اور جنگ** مسلمانون کے مدینہ آنے کے بعد یہودیون کا تفوق و امتیاز روز بروز گھٹتا جاتا تھا، انصاریون کی یہودیت رک گئی تھی اور وہ ان کے قرضون سے چھوٹتے جاتے تھے، قرآن علیحدہ ان کے اخلاق ذمیمہ کی پردہ دری کرتا تھا، اس لئے اب یہود علانیہ اسلام کے مقابلہ مین آگئے، اور آنحضرت صلعم کو ستانا شروع کیا، آپ نے بڑے ضبط وتحمل سے کام لیا اور حتی الامکان یہودیون کو ٹھیس پہنچانے سے بچاتے، لیکن یہودیون کو نظر آرہا تھا کہ اسلام کے مقابلہ مین ان کی ہستی قائم نہین رہ سکتی، اس لئے وہ اسلام کی بیخ کنی پر آمادہ ہوگئے،

مشرکین کی نگاہون مین اسلام کے وقار کو گھٹانے کے لئے ان سے کہتے کہ مسلمانون سے تو تم اچھے ہو، اور خود جھوٹ اسلام قبول کرکے مرتد ہوجاتے تاکہ اسلام کی حقانیت لوگون کے دلون مین نہ جمنے پائے، اوس وخزرج مین جو باہم پرانے حریف اور اسلام کے دست وبازو تھے اور اسلام نے انھین ملادیا تھا، پھوٹ ڈلوانے کی کوشش کرتے، ایک آدھ مرتبہ دونون مین تلوارین نکل آئین، لیکن عین موقع پر آنحضرت صلعم نے ٹھنڈا کردیا، ان سازشون کے علاوہ وہ مخفی آنحضرت صلعم کی جان کے بھی درپے تھے،

اگرچہ یہودیون نے اسلام کی مخالفت کو شعار بنالیا تھا اور وہ کسی موقع پر اپنی دشمنی سے نہ چوکتے تھے، تاہم اب تک علانیہ تصادم کی نوبت نہ آئی تھی، ایک اتفاقی واقعہ نے اس کے اسباب بھی پیدا کردیئے، ایک یہودی نے ایک انصاری عورت کی بے حرمتی کی، ایک انصاری نے جوش حمیت مین یہودی کو قتل کردیا، یہودیون نے انصاری کو مار ڈالا، آنحضرت صلعم کو خبر ہوئی تو آپ ان کے پاس تشریف لے گئے اور ان سے کہا "خدا سے ڈرو ایسا نہ ہو بدر والون کی طرح تم پر بھی خدا کا عذاب نازل ہوجائے" انھون نے جواب دیا "ہم قریش نہین ہین ہم سے معاملہ پڑے گا تو ہم بتادین گے

---

[1] قرآن پاک مین اسکی تصریح موجود ہے، نساء وآل عمران [2] اصابہ ج ۱ ص ۸۸ ،

کہ لڑائی کس کا نام ہے، یہ نقض عہد ایک طرح کا اعلان جنگ تھا، اس لئے آنحضرت صلعم نے ان کی آئے دن کی ریشہ دوانیون کے سدباب کرنے کا فیصلہ کرلیا، یہود قلعہ بند ہوگئے، آنحضرت صلعم نے محاصرہ کرلیا، پندرہ دن کے محاصرہ کے بعد یہودی آنحضرت صلعم کے فیصلہ پر راضی ہوگئے، آپ نے عبد اللہ بن ابی کی تجویز پر سات سو یہودیون کو جلائے وطن کردیا اور یہ لوگ اذرعات جاکر آباد ہوئے[1]، یہ ۲ھ کا واقعہ ہے،

**کعب بن اشرف کی فتنہ انگیزیان اور اس کا قتل**

مدینہ کے یہودیون مین کعب بن اشرف بڑا بااثر یہودی تھا، اس کو ابتدا ہی سے اسلام کے ساتھ سخت پرخاش تھی، بدر مین قریش کی شکست کا اس کو بڑا غم ہوا تھا، چنانچہ اظہار تعزیت سے لئے مکہ گیا تھا، اور مقتولین بدر کا نہایت پرزور مرثیہ لکھا تھا، اور اس کو پڑھ پڑھ کر لوگون کو انتقام پر ابھارتا تھا[2]، رسول اللہ صلعم کی ہجو کہہ کر قریش کو آپکے خلاف بھڑکاتا تھا[3]، ابو سفیان کو خانہ کعبہ مین لیجا کر انتقام کا حلف لوایا تھا[4]، مدینہ مین آنحضرت صلعم کی ہجو کہہ کر سناتا تھا، آپ کو خفیہ شہید کردینے کی سازش کی تھی[5]، اس کی اس فتنہ انگیزیون پر آنحضرت صلعم نے صحابہؓ سے شکایت کی، روسای اوس نے قتل کی رائے دی، چنانچہ یہ خدمت محمد بن مسلمہ انصاری کے سپرد ہوئی، انھون نے اس کے گھر جاکر بلطائف الحیل اس کو قتل کرڈالا،

**آنحضرت صلعم کو قتل کرنے کی سازش**

عمرو بن امیہ نے قبیلہ عامر کے دو آدمیون کو قتل کردیا تھا، اس کا خونبہا یہود بنی نضیر کے ذمہ تھا، آنحضرت صلعم ان کے مطالبہ کے لئے تشریف لے گئے، بنی نضیر نے خونبہا ادا کرنے کا وعدہ کیا، لیکن ایک یہودی نے اوپر سے پتھر لڑھکا کر ہلاک کر دینے کا ارادہ کیا، آپ کو اس کا علم ہوگیا، اس لئے آپ بچ کر لوٹ آئے[6]، چند دنون کے بعد آپ نے

---

[1] سیرۃ ابن ہشام و ابن سعد غزوہ بنی قینقاع [2] سیرۃ ابن ہشام، [3] ابو داؤد باب کیف کان اخراج الیہود۔ [4] تاریخ خمیس ص ۵۱۵ [5] تاریخ یعقوبی ج ۲ ص ، [6] زرقانی ج ۳ ص ۹۳،

بنی قریظہ کے یہودیون سے معاہدہ کی تجدید کی لیکن بنی نضیر کے یہود اس مین شریک نہین ہوئے اور آپ کو تین آدمیون کے ساتھ اپنے علماء سے مناظرہ کے لئے بلا بھیجا، آپنے منظور فرمالیا، لیکن پھر معلوم ہوا کہ یہود اس بہانہ سے قتل کے لئے بلاتے ہین،[1]

غزوہ بنی نضیر

ان بہم مخالفتون کی بنا پر آپنے بنی نضیر کا محاصرہ کرلیا، یہ اس غلط فہمی مین تھے کہ بنی قریظہ انکا ساتھ دینگے، لیکن وہ معاہدہ کرچکے تھے اور علانیہ حمایت نہین کرسکتے تھے، اس لئے پندرہ دن کے محاصرہ کے بعد بنی نضیر نے مدینہ چھوڑ دیا اور خیبر جاکر آباد ہوے،

پہلے تنہا قریش کی مخالفت کا مقابلہ تھا اب یہود بھی حریف بن گئے، دونون نے مل کر مکہ سے لے کر مدینہ تک تمام قبائل مین مسلمانون کے خلاف آگ لگادی اور سب نے اپنی اپنی جگہ پر مدینہ پر حملہ کرنے کی تیاریان شروع کردین، پہلے انمار و ثعلبہ نے پیش قدمی کی آنحضرت صلعم کو اس کی اطلاع ہوئی تو آپ محرم ۵ھ مین چار سو صحابہ کے ساتھ ان کے مقابلہ کے لئے نکلے، انمار و ثعلبہ ابھی پورے تیار نہ تھے، اس لئے پہاڑون مین بھاگ گئے،[2] اس کے بعد ربیع الاول سنہ مذکور مین کفار نے دومۃ الجندل مین اجتماع کیا، آنحضرت صلعم ایک ہزار مسلمانون کے ساتھ ان کی طرف بڑھے یہ بھی منتشر ہوگئے،

غزوہ بنی مصطلق

خزاعہ کا قبیلہ قریش کا حلیف تھا، ان دونون مین باہم قرابت داریان ہوتی تھین، اس لئے خزاعہ کو قریش کے ساتھ ایک خاص تقرب و اختصاص تھا، اس قبیلہ کی ایک شاخ بنی مصطلق مدینہ سے تھوڑی مسافت پر مقام مریسیع مین آباد تھی، اس کے رئیس حارث بن ابی ضرار نے مدینہ پر حملہ کا ارادہ کیا،[3] اس لئے آنحضرت صلعم شعبان ۵ھ مین مدافعت کے لئے نکلے، حارث بھاگ گیا لیکن مریسیع کی اور آبادی نے مقابلہ کیا مسلمانون نے شکست دی اور دس اہل مریسیع مقتول اور چھ سو

[1] فتح الباری، ج ۷، ص ۲۵۵، [2] ابن سعد غزوہ ذات الرقاع، [3] ابن سعد حصہ مغازی ص ۴۵ و ۴۶،

زندہ گرفتار ہوئے، اور بہت سا مالِ غنیمت ہاتھ آیا،

مریسیع کے معرکہ کے بعد مالِ غنیمت کی لالچ مین بہت سے منافقین بھی مسلمانون کے ساتھ شامل ہوگئے جو ہر موقع پر فتنہ برپا کرنے کی کوشش کرتے تھے، ایک دن چشمہ سے پانی لینے مین ایک مہاجر اور ایک انصاری مین جھگڑا ہوگیا، دونون نے اپنی اپنی جماعت کو آواز دی، فریقین کی تلوارین نکل آئین، چند آدمیون نے درمیان مین پڑکر بیچ بچاؤ کردیا، اس واقعہ سے رئیس المنافقین عبداللہ بن ابی کو بھڑکانے کا موقع مل گیا، اس نے انصار سے کہا "تم نے یہ بلا خود مول لی ہے، مہاجرین کو تم نے اتنا سر چڑھا دیا ہے کہ اب وہ تمہارے مقابلہ مین کھڑے ہوجاتے ہین، اگر اب بھی تم ان کی دستگیری چھوڑ دو تو یہان سے چلے جائین گے"، حضرت عمرؓ کو خبر ہوئی تو وہ غصہ سے بیتاب ہوگئے، آنحضرت صلعم سے عرض کیا، اجازت ہو تو اس کی گردن اڑادون، آپ نے فرمایا تم یہ چرچا پسند کرتے ہو کہ محمد اپنے ساتھیون کو قتل کرتے ہین[1]، عبداللہ کے لڑکے مسلمان ہوچکے تھے اور اسلام کے سچے شیدائی تھے، انھین خبر ہوئی تو آنحضرت صلعم کی خدمت مین آکر عرض کیا کہ "دنیا جانتی ہے کہ مین والد کا کتنا اطاعت گذار ہون، لیکن اگر آپ کی یہ مرضی ہے تو مجھی کو حکم ملے مین جاکر ان کا سر کاٹ لاتا ہون، ایسا نہ ہو کہ آپ کسی دوسرے کو حکم دین، اور مین محبت اور غیرت کے جوش مین قاتل کو قتل کردون" آپ نے اطمینان دلایا کہ مین قتل نہ کرونگا بلکہ ان کے ساتھ مہربانی سے پیش آؤنگا[2]،

**افک**| افک یعنی رسول اللہ صلعم کی حرم پر تہمت لگنے کا واقعہ غزوہ مریسیع مین پیش آیا لیکن قرآن نے خود اس کی پردہ دری کردی ہے اس لئے اسے لکھنے کی ضرورت نہین،

**غزوۂ احزاب**| اوپر گذر چکا ہے کہ باہمی معاہدہ کی بنا پر بنی قریظہ مسلمانون کی مخالفت مین بنی نضیر الگ تھے، لیکن پھر چند دنون کے بعد رؤسائے بنی نضیر کی کوششون سے دل ان سے مل گئے اور شہ مین

---

[1] بخاری ج ۲ ص ۷۲۸، [2] طبری ص ۱۵۱۵،

انھوں نے بنی نضیر یہودی و قریظہ قریش اور بہت سے قبائل کو جمع کرکے چوبیس ہزار کی تعداد میں مدینہ پر چڑھائی کی،[1] آنحضرت صلعم صحابہ کے مشورہ سے مدینہ کے گرد خندق کھود کر شہر میں قلعہ بند ہو گئے، اتحادیوں نے مدینہ پہنچکر ہر طرف سے محاصرہ کر لیا، اور ایک مہینہ تک اس شدت کے ساتھ محاصرہ قائم رکھا کہ مسلمانوں پر کئی کئی فاقے گذر گئے، ایک دن بیتاب ہو کر انھوں نے آنحضرت صلعم کو پیٹ کے پتھر دکھائے آپنے شکم مبارک کھولا تو ایک کے بجائے دو پتھر بندھے تھے[2]، جب محاصرہ کی شدت خطرناک حد تک پہنچ گئی، تو آپنے جماعت صحابہ سے خطاب فرمایا کہ "کوئی ہے جو محاصرہ کرنے والوں کی خبر لائے"؟ اس کے جواب میں صرف حضرت زبیرؓ کی آواز آئی، اس جانبازی کے صلہ میں ان کو حواری کا معزز لقب عطا ہوا،

چند دنوں تک کفار خندق کے پار سے تیر اور پتھر برساتے رہے، جب اس سے کوئی نتیجہ نہ نکلا تو عرب کے نامور بہادر ضرار، ہبیرہ، نوفل اور عمرو بن عبدود ایک مقام سے جہاں خندق نسبتہً کم چوڑی تھی، گھوڑے کو ایڑ لگا کر پار کر گئے، خندق کے پار پہنچکر عمرو بن عبدود نے مبارز طلبی کی، حضرت علیؓ نے بڑھکر کام تمام کر دیا، اس کے بعد ضرار اور ہبیرہ ہمت کرکے آگے بڑھے، لیکن پھر ڈر کر پیچھے ہٹ گئے نوفل خندق میں گر پڑا، حضرت علیؓ نے کود کر اس کا کام تمام کر دیا، دن بھر لڑائی جاری رہی، آنحضرت صلعم کی کئی نمازیں قضا ہو گئیں، لیکن جنگ کا کوئی فیصلہ نہ ہوا، جوں جوں محاصرہ بڑھتا جاتا تھا اہل مدینہ سے زیادہ کفار کے لئے مصیبت بڑھتی جاتی تھی، اس لئے کہ چوبیس ہزار فوج کی رسد کا سامان آسان نہ تھا، اسی درمیان میں ایک دن اس زور کی آندھی آئی کہ خیموں کی طنابیں اکھڑ اکھڑ گئیں، عین اس موقع پر نعیم بن مسعود ثقفی نے جو درپردہ مسلمان ہو گئے تھے قریش اور یہودیوں میں پھوٹ ڈلوادی، کفار چند در چند دشواریوں میں پھنس گئے اور قریش آپس کی نااتفاقی، موسم کی ناسازگاری اور سامان رسد کی قلت کی وجہ سے ہمت ہار گئے، چنانچہ ابوسفیان نے یہ کہکر کہ "سامان رسد ختم ہو چکا ہے، یہود

---

[1] فتح الباری غزوۂ احزاب، [2] شمائل ترمذی،

نے ساتھ چھوڑ دیا ہے، موسم ناخوشگوار ہے، ان حالات مین محاصرہ بے کار ہے، محاصرہ اٹھا کر لوٹ گیا، قریش کے بعد بنی قریظہ نے بھی میدان چھوڑ دیا، اس جنگ مین مسلمانون کا کم نقصان ہوا، صرف ایک صحابی حضرت سعد بن معاذ زخمی ہوے جسکے صدمہ سے جانبر نہ ہو سکے، اس جنگ کا نام غزوہ خندق یا احزاب ہے،

**بنی قریظہ کا خاتمہ** بنی قریظہ نے اپنی جانب سے معاہدہ توڑا تھا، پھر غزوہ احزاب کی واپسی کے وقت مسلمانون کے سب سے بڑے دشمن حیی بن اخطب کو اپنے یہان لیتے گئے تھے،[1] اس لئے غزوہ احزاب کے بعد آنحضرت صلعم بنی قریظہ کی طرف بڑھے، اگر اس وقت بھی بنی قریظہ اپنی غلطی پر نادم ہو کر مصالحت کا ہاتھ بڑھاتے تو ممکن تھا صلح ہو جاتی، لیکن اس کے برعکس جب مسلمان قریب پہنچے تو بنی قریظہ نے آنحضرت صلعم کو گالیان دینی شروع کین،[1] اس لئے آپ نے ان کا محاصرہ کر لیا، ایک مہینہ تک محاصرہ قائم رہا، آخر مین بنی قریظہ نے مجبور ہو کر سپر ڈال دی، اور کہلا بھیجا کہ سعد بن معاذ (جو ابھی تک زندہ تھے) جو فیصلہ کر دین وہ ہم کو منظور ہے، آنحضرت صلعم نے قبول فرمایا، حضرت سعدؓ نے یہود کی کتاب توریت کے مطابق یہ فیصلہ کیا کہ تمام لڑنے والے قتل کر دیئے جائین، عورتین اور بچے گرفتار کر لئے جائین اور اس کا مال واسباب مال غنیمت سمجھا جائے، یہ فیصلہ تورات کے حکم کے مطابق تھا، اس لئے یہودیون کو چار و ناچار قبول کرنا پڑا،[2] اور صحیح روایت کی رو سے چار سو یہودی جن مین دوران محاصرہ کے مقتولین ہی شامل ہین قتل کئے گئے،

**حضرت زینبؓ سے نکاح** اسی سنہ مین آنحضرت صلعم نے اپنی پھوپھیری بہن حضرت زینبؓ سے نکاح کیا، آنحضرت صلعم نے آقا و غلام کی تمیز اٹھانے کے لئے زینبؓ کا عقد اپنے غلام اور متبنی حضرت زیدؓ کے ساتھ کیا تھا، لیکن دونون کے اختلاف طبع کی وجہ سے نہ نبہ سکی، اس لئے زیدؓ نے طلاق دینے

[1] سیرۃ ابن ہشام ج ۲ ص ۱۴۰، وطبری غزوہ احزاب [2] طبری ص ۱۴۸۵ [3] طبری ص ۱۴۹۰ و ۱۴۹۲،

کا ارادہ کیا، آنحضرت صلعم نے روکا، مگر ناخوشگواری برابر بڑھتی گئی، اس لئے زیدؓ نے آخر میں طلاق دیدی، عرب میں متبنّی بیٹوں کی بیوی کے ساتھ نکاح معیوب سمجھا جاتا تھا، آنحضرت صلعم نے اس خیال کو مٹانے اور زینبؓ کی دلجوئی کے لئے خود ان کے ساتھ نکاح کرلیا،

**پردہ کا حکم** اس وقت تک عورتیں جاہلیت کے طریقہ پر بے پردہ نکلتی تھیں، اور بے باکانہ چلتی پھرتی تھیں، اسی سال یہ حکم نازل ہوا کہ شریف عورتیں گھروں سے نکلیں تو چادر اوڑھ کر منھ چھپا کر سینہ پر آنچل ڈال کر چلنے میں اٹکھیلی نہ کریں، پردے کی اوٹ سے بولیں، آواز میں بناوٹ نہ پیدا کریں، ازواج مطہرات نامحرموں کے سامنے نہ آئیں، اسی سال عورتوں پر تہمت لگانے والوں پر حد جاری کرنے کا حکم اور لعان کا طریقہ جاری ہوا، پانی نہ ملنے کی صورت میں تیمم کی اجازت ملی، اور صلوٰۃِ خوف کا حکم نازل ہوا،

**عمرہ** چھ برس سے مسلمانوں نے کعبہ کو غلط انداز نظر سے بھی نہ دیکھا تھا، اس لئے ذیقعدہ ۶ھ میں آنحضرت صلعم چودہ سو مسلمانوں کے ساتھ عمرہ کی نیت سے مکہ روانہ ہوئے، اور اس احتیاط کے خیال سے کہ قریش کو جنگ وغیرہ کا شبہہ نہ ہو، احرام باندھ کر قربانی کے اونٹ ساتھ لے لئے اور مسلمانوں کو حکم دیا کہ کوئی شخص ہتھیار باندھ کر نہ چلے، صرف تلوار ساتھ ہو وہ بھی نیام کے اندر، ذوالحلیفہ پہنچکر قربانی کی ابتدائی رسمیں ادا کیں، قریش کو خبر ہوئی تو انھوں نے آپ کو روکنا چاہا، اور خالد بن ولید کو جو ابھی تک اسلام نہیں لائے تھے تھوڑی سی فوج کے ساتھ پتہ لگانے کیلئے بھیجا، انھوں نے جاکر قریش کو خبر دی کہ مسلمان عمیم تک پہنچ چکے ہیں، ان کے جانے کے بعد مسلمان بڑھ کر حدیبیہ میں ٹھہرے[1]

**صلح حدیبیہ اور بیعت رضوان** قبیلۂ خزاعہ مسلمانوں کا حلیف تھا، اس کے رئیس بدیل نے جاکر رسول صلعم کو خبر دی کہ قریش مکہ میں داخل نہ ہونے دینگے، آپ نے فرمایا قریش سے جاکر کہدو کہ ہم

---

[1] ابن سعد و ابن ہشام،

لڑنے کے لئے نہین آئے ہین، بلکہ عمرہ کی غرض سے آئے ہین[1]، بہتر یہ ہے کہ قریش ہم سے ایک مدت معینہ کے لئے معاہدہ کرلین، اور اگر اس پر وہ راضی نہین ہین تو اس خدا کی قسم جس کے ہاتھون مین میری جان ہے مین اس وقت تک لڑون گا جب تک میری گردن الگ نہ ہو جائے اور خدا اپنا فیصلہ نہ پورا کردے" بدیل نے مکہ جاکر قریش کو یہ پیام سنانا چاہا، ناآزمودہ کار نوجوان اس قدر جوش سے لبریز تھے کہ سننے کے لئے بھی تیار نہ ہوئے، لیکن تجربہ کارون نے آمادگی ظاہر کی، بدیل نے آنحضرت صلعم کا پیام اور آپکے شرائط سنائے، یہ شرائط سن کران کی جماعت کے ایک معمر اور تجربہ کار شخص عروہ بن مسعود ثقفی نے کہا، "محمد نے بڑی معقول شرطین پیش کی ہین، مجھ کو اجازت دو مین خود جاکر معاملہ طے کراؤن" قریش کو ان پر پورا اعتماد تھا، اس لئے وہ ان کی جانب سے رسول اللہ صلعم کے پاس گئے، اور کہا محمد فرض کرو تم نے قریش کا استیصال کردیا تو مین تم سے پوچھتا ہون کہ اس کی دنیا مین کوئی مثال مل سکتی ہے کہ کسی شخص نے اپنی قوم کو خود اپنے ہاتھون برباد کردیا ہو" عروہ ضروری گفتگو کرکے لوٹ گئے اور آنحضرت صلعم کے ساتھ صحابہ کی جو حیرت انگیز عقیدت دیکھی تھی قریش کو سنائی،

**بیعت رضوان** اسکے بعد آنحضرت صلعم نے مصالحت کی گفتگو کے لئے خراش بن امیہ کو بھیجا، قریش نے ان کو قتل کرڈالنا چاہا، مگر ان کے قبیلہ کے آدمیون نے بچا لیا[2]، خراش کی واپسی کے بعد قریش نے مسلمانون پر حملہ کے لئے ایک دستہ بھیجا، مگر وہ گرفتار کرلیا گیا، آنحضرت صلعم نے درگذر سے کام لے کر اسے رہا فرمادیا، قریش کی اس مخالفانہ روش کے باوجود آپنے ایک مرتبہ پھر مصالحت کی کوشش کی، اور دوبارہ حضرت عثمانؓ کو قریش کے پاس بھیجا، انھون نے آپ کو روک لیا، مسلمانون مین یہ افواہ پھیل گئی کہ عثمان قتل کردیئے گئے، آنحضرت صلعم کو سخت صدمہ ہوا آپنے قصاص کے لئے صحابہ سے جانبازی کی بیعت لی[3]، اس بیعت کو تاریخ اسلام مین ایک خاص اہمیت حاصل ہے اور بیعت رضوان

---

[1] ابن سعد حصہ مغازی ص ۷۰، [2] ایضاً، [3] بخاری کتاب الشروط والمصالحۃ مع اہل الحرب،

کے نام سے مشہور ہے بیعت کے بعد معلوم ہوا کہ قتل کی خبر غلط تھی،

اس دوران مین قریش کو اپنی غلطی کا احساس ہوا، اور وہ مصالحت کے لئے آمادہ ہو گئے اور

ان کے خطیب سہیل بن عمرو سفیر بن کر آئے، بڑی ردو قدح کے بعد ان شرائط پر صلح ہوئی،

(۱) مسلمان اس سال بغیر عمرہ کئے لوٹ جائین گے،

(۲) اگلے سال آئین گے اور تین دن سے زیادہ نہ ٹھہرینگے،

(۳) ہتھیار لگا کر نہ آئین گے، صرف تلوارین ساتھ ہونگی، وہ بھی نیام مین،

(۴) مکہ مین جو مسلمان پہلے سے مقیم ہین، ان کو مسلمان اپنے ساتھ نہ لیجائین گے، اور جو مسلمان

مکہ مین رہ جانا چاہے گا اُسے قیام سے نہ روکین گے،

(۵) اہل مکہ یا مکہ کے مسلمانون مین سے اگر کوئی شخص مدینہ چلا جائے گا تو مسلمان اسے واپس

کر دینگے، اور اگر کوئی مسلمان مدینہ سے مکہ چلا آئے گا تو اسے نہ واپس کیا جائیگا،

(۶) قبائل عرب کو اختیار ہوگا کہ فریقین مین سے جس کے چاہین ساتھ ہو جائیں،

ابھی اس معاہدہ کی کتابت ہو رہی تھی کہ سہیل کے لڑکے ابو جندل جو مسلمان ہو چکے تھے اور

اس جرم مین طرح طرح کے مصائب جھیل رہے تھے، کسی طرح چھوٹ کر مسلمانون کی فرودگاہ

پر پہنچ گئے، سہیل نے انھین دیکھ کر کہا، محمد پابندی عہد کا یہ پہلا موقع ہے، آپنے فرمایا ابھی معاہدہ

مکمل نہین ہوا ہے، سہیل نے کہا تو ہمین صلح منظور نہین ہے، آنحضرت صلعم نے خوش اسلوبی کے ساتھ

سہیل کو سمجھانے کی کوشش کی، مگر وہ نہ مانا، آنحضرت صلعم نے مجبور ہو کر ابو جندل کو حوالہ کر دیا، انھون

نے جسم کے نیل دکھا کر مسلمانون سے فریاد کی کہ کیا پھر اسی عذاب کے لئے کفار کے حوالہ کئے دیتے ہو؟

مسلمان ان کی دردانگیز فریاد سن کر تڑپ اٹھے لیکن آنحضرت صلعم نے اپنا فیصلہ قائم رکھا، صلح کے بعد

آنحضرت صلعم نے قربانی کے اونٹ ذبح کر کے بال ترشوائے، اور احرام کھولا،

گو صلح حدیبیہ بظاہر دب کر ہوئی تھی لیکن خدا نے اس کو فتح سے تعبیر کیا، اور سورۂ انا فتحنا لک فتحا مبینا، نازل ہوئی، کہ نتائج کے اعتبار سے یہ صلح درحقیقت فتح کا دیباچہ تھی، صلح سے پہلے مسلمان کافروں سے الگ تھلگ رہتے تھے، اس کے بعد دونوں میں میل جول او آمد و رفت شروع ہوئی، ہر مسلمان اسلام کی سچی تصویر تھا، اس تصویر کو دیکھ کر اور تبادلۂ خیالات سے کفار کے دل خود بخود اسلام کی طرف کھنچنے لگے اور اسلام نہایت سرعت کے ساتھ پھیلنے لگا، چنانچہ صلح حدیبیہ سے لے کر فتح مکہ تک جس کثرت سے کفار اسلام مین داخل ہوئے اتنے اس سے پہلے کبھی نہ ہوئے تھے،[1]

اس مصالحت کی رو سے مکہ کے ستم رسیدہ مسلمانوں کی گلو خلاصی کی کوئی صورت باقی نہ رہ گئی تھی، لیکن خدا نے بلاشرط ان کے لئے راستہ کھول دیا، اس کی تفصیل یہ ہے کہ ایک مشق ستم مسلمان ابو بصیر مکہ سے مدینہ بھاگ آئے قریش نے ان کی واپسی کے لئے دو آدمی بھیجے، آنحضرت صلعم نے معاہدہ کے مطابق انھین حوالہ کر دیا، راستہ مین ابو بصیر نے ان مین سے ایک کا کام تمام کر دیا، دوسرا ڈر کر مدینہ بھاگ آیا، اس کے عقب سے ابو بصیر بھی مدینہ پہنچ گئے اور آنحضرت صلعم سے عرض کیا کہ آپ نے مجھ کو واپس کر دیا تھا اب آپ کی ذمہ داری ختم ہو گئی، یہ کہہ کر وہ ساحلی علاقے کی طرف نکل گئے اب سے دوسرے مسلمانوں کے لئے راستہ کھل گیا، چنانچہ وہ سب بھاگ بھاگ کے ایک جگہ جمع ہو گئے اور اون کا اچھا خاصہ جتھا بن گیا، اور انھون نے قریش کے کاروان تجارت پر جو ان کے قریب سے ہو کر گذرتا تھا، چھاپہ مارنا شروع کر دیا، اس سے ان کی تجارت خطرہ مین پڑ گئی، آخر مین قریش نے مجبور ہو کر لکھ بھیجا کہ ہم گذشتہ شرط سے باز آئے، جو مسلمان مدینہ مین رہنا چاہے وہ جا سکتا ہے، اس شرط کی تنسیخ کے بعد آپ نے آوارہ وطن مسلمانوں کو مدینہ واپس بلا لیا،[2]

سلاطین کو دعوت اسلام اور ان کے نتائج صلح حدیبیہ کے بعد جب آنحضرت صلعم کو کسی قدر اطمینان حاصل ہوا

---

[1] بخاری کتاب الشروط و المصالحۃ مع اہل الحرب، و تاریخ خمیس،

تو آپ نے سنہ ۶ھ میں قیصر روم، کجکلاہِ ایران، عزیز مصر، نجاشی، شاہ حبش، روساے یمامہ، والی حدود شام حارث غسانی، شرحبیل بن عمرو والی بصری کے نام دعوتِ اسلام کے خطوط بھیجے، اور علی الترتیب یہ خدمت حضرت دحیہ کلبیؓ، عبد اللہ بن حذافہ سہمیؓ، عمرو بن امیہ ضمریؓ، سلیط بن عمروؓ، شجاع بن وہبؓ، اور حارث ابن عمیرؓ کے سپرد ہوئی،

قیصر روم نے خط پاکر حکم دیا کہ اگر اس کے حدودِ سلطنت میں عرب کا کوئی شخص ملجائے تو اسے حاضر کیا جائے، اتفاق سے اس وقت ابو سفیان جو تجارت کے سلسلہ میں شام آئے ہوئے تھے موجود تھے چنانچہ انھیں لے جاکر پیش کیا گیا، قیصر نے ان سے اسلام اور آنحضرت صلعم کے متعلق چند سوالات کئے، ان میں جھوٹ بولنے کی گنجایش نہ تھی اور پکڑے جانے کا خطرہ تھا، اس لئے ابو سفیان نے صحیح جوابات دیئے، یہ جوابات سنکر قیصر کو آنحضرت صلعم کی صداقت کا یقین ہوگیا، اس نے ابو سفیان سے کہا کہ "اگر تمھارے جوابات صحیح ہیں تو میرے قدم گاہ تک اس شخص (آنحضرت صلعم) کا قبضہ ہوجائیگا مجھ کو معلوم تھا کہ ایک پیغمبر آنے والا ہے لیکن یہ خیال نہ تھا کہ وہ عرب میں ظاہر ہوگا، اگر میں اُس تک پہنچ سکتا تو اس کے قدم دھوتا" قیصر کے ان خیالات کو سنکر اس کے بطارقہ سخت برہم ہوئے لیکن اس اعتراف کے باوجود وہ تخت و تاج کی طمع میں اسلام کی دولت سے محروم رہ گیا،[1]

ان تبلیغی خطوط میں عرب کے طرزِ تحریر کے مطابق خدا کے نام کے بعد اور پانیدہ کے نام سے پہلے فرستندہ کا نام تھا، خسرو پرویز کجکلاہِ ایران اس طرز تحریر سے آشنا نہ تھا، اس لئے اسے اپنی تحقیر پر محمول کرکے سخت برہم ہوا، اور یہ کہکر کہ "وہ میرا غلام ہوکر مجھے یوں لکھتا ہے" نامۂ مبارک چاک کرڈالا، اور ایران کے یمنی گورنر کو لکھا کہ "عرب کے مدعی نبوت کو میرے پاس بھیجدو" اس نے دو آدمی مدینہ بھیجے، انھوں نے آنحضرت صلعم سے جاکر کہا کہ "تم کو شہنشاہِ عالم نے طلب کیا ہے، اگر

---

[1] یہ واقعہ بخاری کے متعدد ابواب میں مذکور ہے،

اس کے حکم کی تعمیل نہ کروگے تو تم کو اور تمہارے ملک کو برباد کرڈالے گا، شہنشاہِ دوعالمؐ نے جواب دیا "جاکر اس سے کہدو کہ اسلام کی حکومت کسریٰ کے پایۂ تخت تک پہنچیگی" ابھی یہ دونون سفیر واپس بھی نہ ہوئے تھے کہ خسرو پرویز کے لڑکے نے باپ کا کام تمام کردیا،

مقوقس عزیزِ مصر نے جواب دیا کہ مجھکو معلوم تھا کہ ایک پیغمبر آنے والا ہے، لیکن مین سمجھتا تھا کہ وہ شام مین ظاہر ہوگا، مین نے آپکے قاصد کو عزت واحترام کے ساتھ ٹھہرایا، آپکے لئے دو قبطی لڑکیان، لباس اور خچر تحفہ بھیجتا ہون،

شاہِ حبش نجاشی نے حضرت جعفرؓ کے ہاتھون پر جواب تک حبشہ مین مقیم تھے، اسلام قبول کرلیا، اور آنحضرت صلعم کو لکھ بھیجا کہ مین گواہی دیتا ہون کہ آپ خدا کے پیغمبر اور اس کے رسول مین

شرحبیل والی بصریٰ نے آپکے قاصد حارث بن عمیر کو شہید کردیا، اسی سنہ مین قریش کے دو نامور اشخاص خالد بن ولیدؓ فاتح عراق و شام اور عمرو بن العاص فاتح مصر اسلام لائے،

**غزوۂ خیبر ۷ھ** عرب مین یہودیون کی قوت کا سب سے بڑا مرکز خیبر تھا، یہود ہی اسلام کے خلاف تھے، بنی نضیر نے خیبر جلاوطن ہونے کے بعد یہان کے یہودیون کو بھڑکانا شروع کیا، قریب ہی عرب کا ممتاز قبیلہ غطفان آباد تھا، جو یہود خیبر کا حلیف وہم عہد تھا، سلام بن ابی الحقیق نے جو حیی بن اخطب کے بعد یہودیون کی مسند ریاست پر بیٹھا تھا، بڑا بااثر تھا، اس نے غطفان اور اس کے آس پاس کے قبائل کو مسلمانون کے خلاف جنگ پر آمادہ کرلیا، اور ایک عظیم الشان فوج لے کر مدینہ پر حملہ کی تیاریان کین[1]، آنحضرت صلعم کو اس کی فتنہ انگیزی کی خبر ہوئی تو آپکے ایماء سے ایک انصاری عبداللہ بن عتیک نے خیبر جاکر خاص سلام بن ابی الحقیق کو قتل کردیا،

سلام بن ابی الحقیق کے بعد اسیر بن رزام مسندِ ریاست پر بیٹھا، اس نے یہودیون کو جمع کر کے

---

[1] طبقات ابن سعد حصہ مغازی ص ۶۶،

ان سے کہا کہ میرے پیشروؤن نے محمد کے مقابلہ مین جو تدبیرین اختیار کی تھین وہ غلط تھین خود محمد کے دار الریاست پر براہ راست حملہ کرنا چاہئے"۔ چنانچہ غطفان وغیرہ کا دورہ کرکے مسلمانون کے مقابلہ کے لئے ایک لشکر تیار کیا[۱]، آنحضرت صلعم کو اس کی تیاریون کی خبر ہوئی، تو آپ نے عبد اللہ بن رواحہ کو تحقیقات کے لئے بھیجا، انھون نے بذات خود تحقیقات کرکے اس کی تصدیق کی، آنحضرت صلعم نے پہلے مصالحت کے ذریعہ سے اس فتنہ کو دبانے کی کوشش کی اور عبد اللہ بن رواحہ کو اس غرض سے اسیر کو لانے کے لئے بھیجا کہ مدینہ بلوا کر خیبر مین اس کی حکومت کی تصدیق فرما دین، چنانچہ اسیر عبد اللہ کے ساتھ روانہ ہوا، راستہ مین اس کو بدگمانی پیدا ہوئی، اس نے عبد اللہ بن رواحہ کے ایک ہمراہی مسلمان عبد اللہ بن انیس کی تلوار چھیننی چاہی، عبد اللہ نے اس کی بدنیتی پر اسے قتل کر دیا[۲]، اس کے قتل پر فریقین مین تلوارین نکل آئین، اسیر کے سب ساتھی مارے گئے، صرف ایک زندہ بچا،

یہودی پہلے سے تیاریان کر رہے تھے، اسیر کے قتل سے انھین ایک بہانہ ہاتھ آ گیا، اور وہ مسلمانون کے مقابلہ کے لئے بالکل آمادہ ہو گئے، سب سے پہلے ان کے حلیف بنی فزارہ محرم ۷ھ مین ذی قرد کی چراگاہ پر جس مین آنحضرت صلعم کے مویشی چرا کرتے تھے، حملہ کرکے چند اونٹنیان لوٹ لے گئے، لیکن سلمہ بن اکوع صحابی رضی اللہ عنہ نے اس کا تعاقب کرکے اونٹنیان چھین لین[۳]،

اس واقعہ کے بعد آنحضرت صلعم کو بھی ان کے مقابلہ مین آنا پڑا، چنانچہ آپ محرم ۷ھ مین سولہ سو مسلمانون کے ساتھ خیبر کی طرف بڑھے، مقام رجیع مین عورتون اور بار برداری کا سامان چھوڑ کر خیبر روانہ ہوے، راستہ مین غطفان ہتھیار لگا کر نکلے لیکن یہ دیکھ کر کہ خود ان کا گھر خطرہ مین ہے، لوٹ گئے[۴]،

خیبر مین یہودیون کے چھ قلعے تھے، ان مین بیس ہزار آزمودہ کار سپاہی موجود تھے، عرب کا مشہور بہادر مرحب بھی یہین رہتا تھا، مسلمانون کی نقل و حرکت دیکھ کر یہودیون نے سامان رسد

---

[۱] طبقات ابن سعد حصہ مغازی ص ۶۶ [۲] ایضاً [۳] بخاری غزوہ ذی قرد [۴] طبری ج ۳ ص ۱۵۷۵

قلعہ ناعم میں جمع کیا تھا اور فوجیں نطاط اور قموص میں تھیں، اس لئے مسلمانوں نے خیبر پہنچکر سب سے پہلے قلعہ ناعم پر حملہ کیا، لیکن یہاں کوئی بڑی فوجی قوت نہ تھی، اس لئے آسانی کے ساتھ فتح کر لیا، اور چھوٹے چھوٹے قلعے بھی آسانی کے ساتھ تسخیر ہوگئے، سب سے اہم قموص کا قلعہ تھا، مرحب اسی میں تھا، اس لئے آنحضرت صلعم نے اس کے لئے خاص اہتمام فرمایا اور پہلے یکے بادیگرے حضرت ابوبکرؓ و عمرؓ کو بھیجا، لیکن قلعہ فتح نہ ہوسکا، دوسرے دن حضرت علیؓ کو علم مرحمت فرمایا، مرحب رجز پڑھتا ہوا مقابلہ میں آیا، حضرت علیؓ نے اسے قتل کر دیا، اس کے قتل ہوتے ہی یہودیوں کی ہمت چھوٹ گئی اور بیس دن کے محاصرہ کے بعد قموص کا قلعہ فتح ہوگیا، اس معرکہ میں ترانوے یہودی اور پندرہ مسلمان مقتول ہوئے،

خیبر فتح ہونے کے بعد مسلمانوں نے زمینوں پر قبضہ کر لیا، یہودیوں نے درخواست کی کہ زمینیں ہمارے قبضہ میں رہنے دی جائیں، ہم اس کے معاوضہ میں نصف پیداوار دیا کرینگے آنحضرت صلعم نے منظور فرمالیا[1]، اس جنگ میں رئیس خیبر کی لڑکی صفیہ قید ہوئی تھیں اور حضرت دحیہ کلبیؓ کے حصہ میں پڑی تھیں، لیکن لوگوں نے اعتراض کیا کہ قریظہ اور نضیر کی رئیسہ دحیہ کے حصہ میں نہیں جاسکتی، رسول اللہ صلعم کے علاوہ اور کوئی اس کا اہل نہیں ہے، ان کے اعتراض پر آپ نے ان کو آزاد کر کے اپنے عقد میں لے لیا[2]،

خیبر فتح ہونے کے بعد بھی یہودیوں کی مخفی شرارتیں جاری رہیں، سلام بن مشکم یہودی کی بیوی زینب نے آنحضرت صلعم کی دعوت کی اور کھانے میں زہر ملا دیا، آپ نے بہت کم نوش فرمایا تھا اس لئے آپ پر زہر کا اثر نہ ہوا، لیکن ایک دوسرے صحابی بشر بن براء ہلاک ہوگئے، آپ نے قصاص میں زینب کو قتل کرا دیا،

---

[1] فتوح البلدان بلاذری فتح خیبر۔ [2] صحیح مسلم باب فضل عتق الامۃ ثم التزوج بہا و ابوداؤد باب ما جاء فی سہم الصفی،

سے حکومت کے مصالح اور اغراض کے لئے مخصوص کر دیا ہے، یعنی یہ سپاہیون کی ملکیت نہین ہے، بلکہ امامِ وقت مصالح کی بنا پر جس مصرف مین چاہے اس کو صرف کر سکتا ہے،

لیکن ایک دو موقع کے علاوہ رسول اللہ صلعم خمس نکالنے کے بعد کل مالِ غنیمت مجاہدین مین برابر برابر تقسیم فرما دیتے تھے، سوار سپاہیون کو تین حصے ملتے تھے، اور پیدل کو ایک بعض روایتون سے معلوم ہوتا ہے کہ سوار کو دو ملتے تھے[1] خمس کا مال بھی عموماً آپ ذوی القربیٰ، یتامیٰ، مساکین اور غریب الدیار مسافرین مین تقسیم فرما دیتے تھے،

**زکوٰۃ**، صرف مسلمانون پر فرض تھی اور چار مدون سے وصول ہوتی تھی، نقد روپیہ پھل[1] اور پیداوار[2]، مویشی[3] (باستثنائے گھوڑے) اسباب وسامانِ تجارت[4]،

دو سو درہم چاندی اور بیس مثقال سونے اور پانچ اونٹ سے کم پر زکوٰۃ نہ تھی، پیداوار کی زکوٰۃ کے لئے پیداوار کا پانچ وسق سے زیادہ ہونا ضروری تھا، مویشیون کی زکوٰۃ مختلف جنس کی مختلف تعداد کے لحاظ سے ہے، پیداوار مین جو بارش یا بہتے پانی سے ہوتی ہے، اس مین دسوان حصہ ہے اور جو آبپاشی کے ذریعہ سے ہوتی ہے اس مین بیسوان حصہ[5]،

زکوٰۃ کے مصرف کی تعیین خود قرآن نے کر دی ہے، فقراء، مساکین، نو مسلم، وہ غلام جن کو آزاد کرانا ہو، مقروض، مسافر، محصلینِ زکوٰۃ کی تنخواہین،

**جزیہ**، غیر مسلم رعایا سے اُن کی حفاظت کی ذمہ داری کے معاوضہ مین لیا جاتا تھا، اسکی تعداد متعین نہ تھی، آنحضرت صلعم نے اپنے زمانہ مین ہر مستطیع اور بالغ مرد سے ایک دینار سالانہ وصول کرنے کا حکم دیا تھا، بچے اور عورتین اور بوڑھے اس مین داخل نہ تھے،

[1] ابوداؤد حکم ارض خیبر، [2] ایضاً کتاب الزکوٰۃ باب العروض اذا کانت للتجارۃ [3] ترمذی کتاب الزکوٰۃ و بخاری ج اول ص ۲۰۱،

خراج غیر مسلم کاشتکاروں سے حق مالکانہ کے معاوضہ مین زمین کی پیداوار کا جس قدر حصہ باہمی مفاہمت سے طے ہو جائے، خیبر، فدک، وادی القرٰی اور تیما، وغیرہ سے خراج ہی وصول ہوتا تھا،

جزیہ اور خراج کی آمدنی سپاہیون کی تنخواہ اور جنگی مصارف مین صرف ہوتی تھی جو کچھ وصول ہو کر آتا تھا، آنحضرت صلعم اسی وقت مجاہدین مین تقسیم فرما دیتے۔ ان سب کے نام درج رجسٹر تھے، اہل وعیال والون کو دو حصے ملتے تھے اور مجرد کو ایک۔

**شریعت کی تاسیس وتکمیل** تمام مذاہب عالم مین یہ امتیاز صرف اسلام کو حاصل ہے کہ وہ تنہا دعاؤن اور عبادات کا مجموعہ نہین ہے، بلکہ اپنے پیروون کے تزکیہ اخلاق، اوران کی اُخروی فوز وفلاح کے ساتھ ان کے جملہ دنیاوی ضروریات کا بھی کفیل ہی اس لئے وہ اپنے ساتھ ایسا مکمل قانون لایا جو مسلمانون کی روحانی تربیت کے ساتھ ان کی دنیاوی اور مادی زندگی کے تمام شعبون پر بھی حاوی ہے، اور امت مسلمہ کے لئے دستور حیات بھی ہے اور ایک مسلمان کی زندگی کے ہر شعبہ کے لئے اسلام مین اصولی ضابطہ موجود ہے، اس قانون کو اسلامی اصطلاح مین شریعت کہتے ہین، اس قانون کی تاسیس کا آغاز بعثت نبوی سے ہوا اور اختتام آپ کی وفات پر یعنی کامل تیئیس سال کی مدت مین حسب ضرورت بہ تدریج مکمل ہوتا رہا، اس کی چار شاخین ہین، عقائد، عبادات، معاملات اور عام اخلاق ان مین سے دو یعنی عقائد وعبادات خدا اور بندہ کے درمیانی تعلقات اور تزکیہ روح واخلاق سے متعلق ہین، اور دو یعنی معاملات اور اخلاق انسانون کے باہمی تعلقات سے متعلق ہین، عقائد مین توحید، رسالت، ملائکہ، قیامت، اور حشر ونشر اور سزا وجزا، پر ایمان، عبادات مین نماز، روزہ، حج اور زکوٰۃ پر عمل (حلال وحرام کے ضوابط بھی اسی سے متعلق ہین،) معاملات، وراثت وصیت، وقف، نکاح وطلاق، حدود وتعزیرات تجارت

اور لین دین وغیرہ، یعنی مسلمانون کی دنیاوی معاشرتی زندگی سے متعلق ضوابط و قواعد، اخلاق، انسانون کے ایک دوسرے کے ساتھ اخلاقی فرائض،

کلام اللہ مین ان سب کے متعلق اصولی احکام موجود ہین، رسول اللہ صلعم نے اپنے قول سے ان کے جزئیات کی تشریح فرماکر اور عملاً ان کو برت کر دکھایا، اور اپنی زندگی مین ایک جماعت نمونہ عمل بنادی، اسلامی شریعت خود ایک مستقل اور وسیع موضوع ہے، لیکن اسکی تفصیل ہمارے موضوع سے خارج ہے، یہ مذہب اسلام پر لکھنے والے کا کام ہے،

## حجۃ الوداع

جب سارے عرب مین اسلام پھیل چکا، خدا کی بھٹکی ہوئی مخلوق اپنے اصلی مرکز پر آچکی، اسلام کے عقائد، اعمال اور شریعت کے اصول و فروع کی تکمیل ہوچکی، حکومت الٰہی کا قیام عمل مین آچکا، اور سارے عالم کی رہنمائی کے لئے ایک جماعت تیار ہوچکی، اس وقت یہ حکم نازل ہوا،

| | |
|---|---|
| اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ وَرَاَيْتَ | جب خدا کی مدد آچکی اور تم نے دیکھ لیا کہ |
| النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ | لوگ خدا کے دین مین فوج در فوج داخل |
| اَفْوَاجًا فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ | ہو رہے ہین تو خدا کی حمد کی تسبیح پڑھو اور |
| اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا | استغفار کرو، خدا توبہ قبول کرنے والا ہے، |

اسلئے آنحضرت صلعم کو یہ منشاے الٰہی معلوم ہوگیا کہ اب آپ کے کام ختم ہوچکے اور دنیا مین آپکے رہنے کی ضرورت باقی نہین رہی، اس لئے آنحضرت صلعم نے جزیرۃ العرب کے مسلمانون کے سامنے خصوصاً اور ساری دنیا کے لئے عموماً اسلام، اس کی شریعت اور اخلاق کے تمام اساسی اصولون کا اعلان کرنے کے لئے حج کا اعلان فرمایا، اس خبر کے پھیلتے ہی مسلمانون کا ایک انبوہ

شرف ہمرکابی کے لئے امنڈ آیا، اور ۲۶ ذیقعدہ سنہ ۱۰ھ کو آپ مدینہ سے مکہ روانہ ہوئے، تمام ازواجِ مطہرات ساتھ تھیں، ذوالحلیفہ پہنچ کر احرام باندھا، اس وقت انسانوں کے ہجوم کا یہ حال تھا کہ آگے پیچھے، دائیں بائیں جہاں تک نظر جاتی تھی انسانوں کا دریا متلاطم نظر آتا تھا، آنحضرت صلعم لبیک فرماتے تو عام مسلمانوں کی صدائے بازگشت سے دشت و جبل گونج اٹھتے تھے، مکہ کے قریب مقام سرف میں قیام فرمایا، دوسرے دن غسل کر کے مکہ میں داخل ہوئے کعبہ پر نظر پڑی تو فرمایا "اے خدا اس گھر کو اور زیادہ شرف و عزت دے" پھر کعبہ کا طواف کیا، طواف سے فراغت کے بعد مقام ابراہیم میں دوگانہ ادا کیا، پھر کوہ صفا پر تشریف لے گئے اور یہ الفاظ ارشاد فرماتے:

"خدا کے سوا کوئی معبود نہیں، اس کا کوئی شریک نہیں، اس کے لئے سلطنت، ملک اور حمد ہے، وہ مارتا اور جلاتا ہے، اور تمام چیزوں پر قادر ہے، کوئی خدا نہیں، مگر وہ اکیلا، خدا نے اپنا وعدہ پورا کیا، اور اپنے بندہ کی مدد کی، اور اکیلے تمام قبائل کو شکست دی"[1]

پھر صفا سے اتر کر کوہ مروہ پر تشریف لے گئے اور طواف و سعی سے فارغ ہونے کے بعد ان لوگوں کو جن کے ساتھ قربانی کے جانور نہیں تھے عمرہ تمام کر کے احرام کھولنے کا حکم دیا، پنجشنبہ کے دن آٹھویں تاریخ منیٰ میں قیام فرمایا،

**خطبۃ الوداع** نویں ذی الحجہ کو نماز فجر کے بعد مسلمانوں کے ساتھ عرفات تشریف لے گئے، اور ناقہ پر سوار ہو کر وہ آخری اور مشہور و معروف خطبہ دیا، جو تاریخ اسلام میں خطبۃ الوداع کے نام سے مشہور ہے، یہ خطبہ اسلامی تعلیمات کا خلاصہ اور عطر ہے، یہ پہلا دن تھا کہ اسلام اپنے

---

[1] ابوداؤد،

پورے جاہ وجلال کے ساتھ نمودار ہوا، اور جاہلیت کے تمام بیہودہ مراسم مٹا دیئے گئے چنانچہ آپ نے اعلان فرمایا،

"ہاں جاہلیت کے تمام دستور میرے پاؤں کے نیچے ہیں"[1]

مخلوق الٰہی طبقات ومراتب کے امتیاز سے بٹی ہوئی تھی، غلام آقا کی ہمسری نہین کر سکتے تھے، اشرفا ادنیٰ طبقون سے بالاتر مخلوق سمجھے جاتے تھے عامی، علماء کے ساتھ گفتگو کرنے کے مجاز نہ تھے، آپنے یہ ساری حدین توڑ کر انسانیت کی ناہموار سطح کو برابر کردیا،

"لوگو! ہان بے شک تمہارا رب ایک ہے، اور تمہارا باپ ایک ہے، ہان عربی کو عجمی پر اور عجمی کو عربی پر، سرخ کو سیاہ پر اور سیاہ کو سرخ پر کوئی فضیلت نہین، مگر تقویٰ کے سبب سے"[2]

اسلام کے رشتہ نے انسانون کو باہم بھائی بنادیا،

ہر مسلمان دوسرے مسلمان کا بھائی ہے، اور سب مسلمان آپس مین بھائی بھائی ہین[3]

غلاموں کے ساتھ برابر کا سلوک کرنا چاہئے،

تمہارے غلام! تمہارے غلام! جو خود کھاؤ وہی ان کو کھلاؤ، جو خود پہنو وہی ان کو پہناؤ"[4]

عرب مین اگر ایک شخص کسی کے ہاتھ سے قتل ہوجاتا تھا تو قاتل ومقتول کے قبائل مین پشتہا پشت تک انتقام کا سلسلہ جاری ہوجاتا تھا، اور ایک ایک قتل کے بدلہ مین سیکڑون برس تک خون کی ندیاں بہتی رہتی تھین، آپ نے اس جاہلی حمیت کو مٹا دیا، اور سب سے پہلے اپنے خاندان کا خون ہدر کیا،

---

[1] ابو داؤد، [2] ایضاً ومسلم [3] مسند احمد بن حنبل، [4] مستدرک حاکم ج اول ص ۹۳، [5] ابن سعد،

جاہلیت کے تمام خون (انتقام) باطل کر دیئے گئے اور سب سے پہلے میں (اپنے خاندان کے)

ربیعہ بن حارث کے بیٹے کا خون باطل کرتا ہوں[1]،،

سارے عرب میں نہایت وسیع سودی کاروبار پھیلا ہوا تھا، سرمایہ دار غربا کا خون چوستے تھے، ہر مقروض اپنے قرضخواہ کا غلام تھا، آپ نے اس دام کا خلق اللہ جس کا صید زبون تھی تار تار الگ کر دیا، اور سب سے پہلے اپنے چچا حضرت عباسؓ کا سود[2] باطل کیا،،

،،جاہلیت کے تمام سود باطل کر دیئے گئے اور سب سے پہلے اپنے خاندان عباس بن مطلب کا سود باطل کرتا ہوں[3]،،

عورتوں کا کوئی درجہ نہ تھا، ان کی حیثیت ملک و جائداد سے زیادہ نہ تھی، ان کو حقوق میں مساوات عطا ہوئی،

''عورتوں کے معاملہ میں خدا سے ڈرو، تمہارا عورتوں پر اور عورتوں کا تم پر حق ہے[4]،،

عرب میں جان و مال کی حفاظت کی کوئی ضمانت نہ تھی، جسکو جو چاہتا تھا قتل کر دیتا تھا اور جس کا مال چاہتا تھا، چھین لیتا تھا، ان دونوں کی حرمت قائم کی گئی،

،،تمہارا خون اور تمہارا مال تا قیامت اسی طرح حرام ہے جس طرح یہ دن اس مہینہ میں اور اس شہر میں حرام ہے[5]،،

پھر آپ نے امت کی رہنمائی کے لئے ہدایت ربانی کا مجموعہ امت کے سپرد کیا اور تاکید فرمائی،

،،میں تم میں ایک چیز چھوڑتا ہوں، اگر تم نے اس کو مضبوط پکڑ لیا تو گمراہ نہ ہوگے،

---

[1] مسلم و ابو داؤد، [2] حضرت عباس سودی کاروبار کرتے تھے اور بہت سے لوگوں کے ذمہ ان کا سود باقی تھا، [3] مسلم و ابو داؤد، [4] ایضاً، [5] طبری و ابن ہشام، [6] بخاری و مسلم،

وہ چیز کیا ہے؟ کتاب اللہ![1]

اس کے بعد چند اصولی احکام بیان فرمادئے،

"خدا نے ہر حق دار کو (از روے وراثت) اس کا حق دیدیا، اب کسی وارث کے لئے وصیت جائز نہین ہے"

"لڑکا اس شخص کا ہے جس کے بستر پر پیدا ہو، زنا کار کے لئے پتھر ہے، اور ان کا حساب خدا کے ذمہ ہے،

جو شخص اپنے باپ کے علاوہ کسی اور کے نسب سے ہونے کا دعوی کرے اور جو غلام اپنے آقا کے علاوہ کسی اور کی طرف اپنی نسبت کرے اس پر خدا کی لعنت ہے،

ہاں عورت کو اپنے شوہر کے مال مین سے اسکی اجازت کے بغیر کچھ لینا جائز نہین ہے، قرض ادا کیا جائے، عاریت واپس کیجائے، عطیہ لوٹایا جائے، ضامن تاوان کا ذمہ دار ہے،[2]

یہ احکام بیان فرماکر مجمع سے سوال کیا،

"تم سے خدا میری نسبت پوچھے گا تو تم کیا جواب دو گے؟"[3]

صحابہ نے عرض کی "ہم کہین گے آپنے خدا کا پیغام پہنچا دیا اور اپنا فرض ادا کر دیا" آپ نے آسمان کی طرف انگلی اٹھائی اور فرمایا،

"اے خدا تو گواہ رہنا! اے خدا تو گواہ رہنا! اے خدا تو گواہ رہنا!"[4]

عین اس وقت جب آپ نبوت کے آخری فرائض ادا فرما رہے تھے، یہ آیت نازل ہوئی[5]

[1] صحاح، [2] یہ احکام حدیث اور سیرت کی مختلف کتابون مین ہین، [3] مسلم وابوداؤد، [4] ایضاً
[5] بخاری ومسلم،

| | |
|---|---|
| اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ | آج ہم نے تمھارے دین کو مکمل کر دیا، اور |
| عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَرَضِيْتُ لَكُمُ | اپنی نعمت تم پر تمام کر دی اور تمھارے لئے |
| الْاِسْلَامَ دِيْنًا ہ | مذہب اسلام کا انتخاب کیا، |

خطبہ سے فارغ ہونے کے بعد ظہر و عصر کی نماز ایک ساتھ ادا کی، پھر ناقہ پر سوار ہو کر موقف تشریف لائے، اور کھڑے ہو کر قبلہ رو دیر تک دعا مین مصروف رہے، آفتاب ڈوبتے وقت یہان سے روانہ ہوئے، مزدلفہ پہنچکر مغرب کی نماز ادا فرمائی، رات بھر آرام کرکے نماز فجر کے بعد طلوع آفتاب سے پہلے، مزدلفہ کی طرف کوچ فرمایا، راستہ مین سائلین حج کے مسائل پوچھتے جاتے تھے، آپ جواب دیتے تھے، اور زور زور سے مناسکِ حج کی تعلیم دیتے جاتے تھے[1] جمرہ پہنچکر رمی جمار کیا اور لوگون سے مخاطب ہو کر فرمایا،

"مذہب مین غلو اور مبالغہ سے بچو کیونکہ تم سے پہلے کی قومین اسی سے برباد ہوئین،"

اسی دوران مین یہ بھی فرمایا،[2]

"حج کے مسائل سیکھ لو مین نہین جانتا کہ شاید اس کے بعد مجھے دوسرے حج کی نوبت آئے"

رمی جمار سے فارغ ہونے کے بعد منٰی کے میدان مین تشریف لائے، حضرت بلال کے ہاتھ مین ناقہ کی مہار تھی، حضرت اسامہ بن زید رض پیچھے بیٹھے ہوئے چادر سے سایہ کئے ہوئے تھے، آگے پیچھے دائین بائین ایک لاکھ مسلمانون کا مجمع تھا، ۲۳ سالہ فرائض نبوت اور جانکاہ محنت کے ثمرات و نتائج نگاہون کے سامنے تھے، زمین سے آسمان تک قبول و اعتراف حق کا نور برس رہا تھا، اب ایک نئی شریعت نئے نظام اور نئے عالم کا آغاز ہو رہا تھا، اس لئے ارشاد فرمایا،

---

[1] ابن ماجہ و سنن نسائی، [2] مسلم و ابوداؤد،

"ابتدا میں خدا نے جب آسمان وزمین کو پیدا کیا تھا، زمانہ پھر پھرا کر پھر اسی نقطہ پر آگیا"[1]

ابراہیم خلیل اللہ کے طریقۂ عبادت حج میں عربوں نے اپنے اغراض کی بنا پر بہت سی ترمیمیں کردی تھیں، حج کے مہینوں میں خونریزی حرام ہے، اس لئے جنگجو عرب جنگ کے جواز کے لئے مہینوں کو گھٹا بڑھا دیتے تھے، لیکن اب پھر حج اپنی اصلی شکل وصورت میں آرہا تھا، اس لئے آپ نے اعلان فرمایا،

"سال کے بارہ مہینے ہیں جن میں چار مہینے قابل احترام ہیں، تین متواتر ذوقعدہ، ذوالحجہ اور محرم اور چوتھا رجب مضر کا مہینہ جو جمادی الثانی اور شعبان کے بیچ میں ہے"[2]

دنیا میں عدل وانصاف اور امن وامان کا مدار تین چیزوں پر ہے، جان مال اور آبرو کی حفاظت آنحضرت صلعم ایک دن پہلے کے خطبہ میں اس کی حرمت کے متعلق ارشاد فرما چکے تھے، لیکن جنگجو اور خون آشام عربوں کو ذہن نشین کرانے کے لئے، زیادہ تاکید کی ضرورت تھی، اس لئے دوبارہ آپ نے نہایت بلیغ انداز میں اس کا اعادہ فرمایا اور ان سے مخاطب ہو کر پوچھا،

"کچھ معلوم ہے آج کونسا دن ہے، لوگوں نے عرض کیا، خدا اور اس کا رسول زیادہ بہتر جانتا ہے، آپ کچھ دیر خاموش رہے، پھر فرمایا "کیا آج قربانی کا دن نہیں ہے؟" لوگوں نے کہا ہاں بیشک ہے، پھر ارشاد ہوا، یہ کونسا مہینہ ہے؟ لوگوں نے پھر اسی طریقہ سے جواب دیا، آپ نے پھر کچھ دیر سکوت کے بعد فرمایا "کیا یہ ذوالحجہ نہیں ہے؟" لوگوں نے کہا ہاں بیشک ہے، پھر پوچھا یہ کونسا شہر ہے" لوگوں نے بدستور جواب دیا، آپ نے پھر سکوت کے بعد فرمایا "کیا یہ بلدۃ الحرام نہیں ہے؟" لوگوں نے عرض کیا ہاں بیشک ہے،

[1] بروایت ابی بکرہ [2] ایضاً،

اس طریقۂ استفسار سے جب لوگون کے دلون مین یہ خیال پوری طرح جاگزین ہوگیا کہ آج کا دن، مہینہ اور شہر سب محترم ہے یعنی اس دن، اس مقام پر جنگ و خونریزی جائز نہین تو فرمایا،

"تمھارا خون، تمھارا مال اور تمھاری آبرو (تاقیامت) اسی طرح محترم ہے جس طرح یہ دن، اس مہینہ مین اور اس شہر مین محترم ہے"[1]

قومون کے لئے سب سے زیادہ تباہ کن ان کی باہمی خانہ جنگی ہے، اس لیے مسلمانون کی متحدہ قومیت کے دوام و ثبات کے لئے فرمایا،

"ہان میرے بعد گمراہ نہ ہوجانا کہ خود ایک دوسرے کی گردن مارنے لگو تمکو خدا کے سامنے حاضر ہونا پڑے گا، اور وہ تم سے تمھارے اعمال کی بازپرس کرے گا"[2]

یہ ظلم عالمگیر تھا کہ اگر کسی سے کوئی جرم سرزد ہوتا تھا تو سارا خاندان مجرم سمجھا جاتا تھا، اور اصلی مجرم کے فرار ہوجانے کی صورت مین باپ کے عوض مین بیٹے اور بیٹے کے بدلہ مین باپ سے مواخذہ کیا جاتا تھا، اس ظلم کی ان الفاظ مین بیخکنی فرمائی گئی،

"ہان مجرم اپنے جرم کا آپ ذمہ دار ہے، ہان باپ کے جرم کا بیٹا ذمہ دار نہین اور بیٹے کے جرم کا باپ ذمہ دار نہین"[3]

قبل از اسلام عرب کی پراگندگی اور بدنظمی کا ایک بڑا سبب ان کی خودسری تھی کہ ان کا ہر فرد اپنی جگہ اپنے کو حکمران سمجھتا تھا اور دوسرے کی ماتحتی اور فرمانبرداری عار شمار کرتا تھا، چنانچہ مسلمانون کی شیرازہ بندی کے لئے انھین انقیاد و طاعت کی تعلیم دی،

"اگر کٹی ہوئی ناک کا کوئی حبشی بھی تمھارا امیر ہو اور وہ تم کو خدا کی کتاب کے مطابق لے چلے تو اس کی اطاعت اور فرمانبرداری کرو"[4]

---

[1] بروایت ابوبکرہ [2] ایضاً، [3] ابن ماجہ و ترمذی، [4] مسلم،

اس وقت سارا عرب اسلام کے نور سے منور ہوچکا تھا، کفر و شرک کا نام و نشان باقی نہ رہ گیا تھا، تمام مخالف قوتیں پامال ہوچکی تھین، اس کا اعلان ان الفاظ مین فرمایا،

"ہان شیطان اس بات سے مایوس ہوچکا ہے کہ اب تمہارے اس شہر مین اسکی پرستش قیامت تک نہ کیجائے گی، البتہ چھوٹی چھوٹی باتون مین اس کی پیروی کروگے اور وہ اس پر خوش ہوگا"[1]

خطبہ کے آخر مین ایک مرتبہ پھر اسلام کے فرائض یاد دلائے،

"اپنے پروردگار کو پوجو، پانچون وقت کی نماز پڑھو، مہینہ بھر کے روزے رکھو اور میرے احکام کی اطاعت کرو، خدا کی جنت میں داخل ہوجاؤ گے"[2]

خطبہ تمام کرنے کے بعد مجمع سے مخاطب ہوکر پوچھا،

الا ھل بلغت — کیون مین نے پیغام خداوندی سنا دیا؟

سب نے جواب دیا، "ہان" فرمایا،

اللھم اشھد، — اے خدا تو گواہ رہنا،

پھر لوگون سے فرمایا،

فلیبلغ الشاھد الغائب، — جو لوگ اس وقت موجود ہین وہ ان کو پہنچا دین جو موجود نہین ہین،

خطبہ کے اختتام کے بعد آپنے تمام مسلمانون کو الوداع کہا[3]،

اس خطبہ کے بعد بقیہ مناسکِ حج ادا فرمائے، ۱۳ ذی الحجہ تک منیٰ ہی مین قیام رہا، ۱۳ ذی الحجہ کو یہان سے نکل کر وادیِ محصب مین قیام فرمایا، پچھلے پہر کو اٹھ کر خانہ کعبہ تشریف

---

[1] ابن ماجہ و ترمذی، [2] مستدرک حاکم [3] صحیح مسلم،

لے گئے اور آخر ہی طواف کر کے وہین فجر کی نماز ادا کی، نماز کے بعد مدینہ کی طرف کوچ فرمایا،
راستہ مین مقام خم غدیر مین صحابہ کے سامنے ایک مختصر خطبہ دیا،

"حمد وثنا کے بعد اے لوگو! مین بھی بشر ہون، ممکن ہے خدا کا فرشتہ جلد آجائے اور
مجھے (موت) قبول کرنا پڑے، مین تمہارے درمیان دو بھاری چیزین چھوڑتا ہون
ایک خدا کی کتاب جس کے اندر ہدایت اور روشنی ہے، خدا کی کتاب کو مضبوطی سے
پکڑو، اور دوسری چیز میرے اہلبیت ہین مین اپنے اہلبیت کے بارہ مین تمکو خدا کو یاد دلاتا ہون"

# وفات

جزیرۃ العرب سے کفر و شرک کے استیصال، اسلام کی اشاعت، شریعت و مکارم اخلاق کی تکمیل، حجۃ الوداع مین تکمیل دین کے آخری فرائض سے سبکدوشی اور الیوم اکملت لکم دینکم کی تصدیق کے بعد آنحضرت صلعم کی بعثت کا مقصد پورا ہوچکا تھا، اس کے بعد روح قدسی کو عالم جسمانی مین رہنے کی ضرورت باقی نہ رہ گئی تھی، اس لئے حجۃ الوداع ہی مین آپ نے مسلمانون کو الوداع کہا اور مدینہ واپس تشریف لانے کے بعد عالم آب و گل چھوڑنے اور رفیق اعلیٰ سے ملنے کی تیاریون مین مصروف ہوگئے، زیادہ وقت تسبیح و تہلیل مین بسر ہونے لگا،

شہدا مین شہدائے احد نے بڑی بے کسی سے جان دی تھی، اس کا آنحضرت صلعم کے دل پر بڑا اثر تھا، اس لئے مدینہ سے واپسی کے بعد ان سے رخصت ہونے کے لئے ان کی قبرون پر تشریف لے گئے، اور ان سے اس طرح رخصت ہوئے جس طرح ایک مرنے والا اپنے اعزہ کو وداع کہتا ہے[1]۔

---

[1] صحیح بخاری کتاب الجنائز،

اس کے بعد ایک مختصر خطبہ دیا جس مین فرمایا،

"مین تم سے پہلے حوض پر جا رہا ہون، اس کی وسعت اتنی ہے جتنی ایلہ سے جحفہ تک، مجھکو تمام دنیا کے خزانون کی کنجی دی گئی ہے، مجھ کو اس کا خوف نہین ہے کہ میرے بعد تم شرک مین مبتلا ہو گے، البتہ اس سے ڈرتا ہون کہ دنیا مین نہ مبتلا ہو جاؤ اور اس کے لئے آپس مین کشت و خون نہ کرو اور اس طرح ہلاک ہو جاؤ جس طرح تم سے پہلے کی قومین ہلاک ہوئین[1]"

اوپر غزوات مین گذر چکا ہے کہ حضرت زید بن حارثہؓ کو رومیون نے شہید کر دیا تھا، آنحضرت صلعم نے آغاز علالت سے ایک دن پہلے ان کے لڑکے اسامہ کو حکم دیا کہ وہ فوج لیکر جائین اور اپنے والد کے خون کا انتقام لین،

۱۸ یا ۱۹ صفر ۱۱ھ کو آپ مسلمانون کے گورغریبان جنۃ البقیع تشریف لے گئے وہان سے واپس ہوئے تو مزاج ناساز ہو گیا، بیماری کی حالت مین بھی آپ ازراہ عدل باری باری سے ازواج مطہرات کے گھرون پر بسر فرماتے تھے، جب مرض زیادہ بڑھا تو ان سے اجازت لے کر حضرت عائشہؓ کے یہان مستقل قیام فرمایا،

جب تک چلنے کی طاقت رہی نماز مسجد مین ادا فرماتے رہے، آخری نماز مغرب کی پڑھائی، بعض روایتون مین ہے کہ ظہر کی، عشاء کی نماز کے لئے کئی مرتبہ مسجد کا قصد کیا، مگر مرض کی شدت و نقاہت سے ہر مرتبہ غش آگیا، اس لئے حضرت ابوبکرؓ کو نماز پڑھانے کا حکم دیا، حضرت عائشہؓ نے معذرت کی کہ وہ رقیق القلب ہین، آپ کی جگہ ان سے نہ کھڑا ہوا جائے گا، لیکن آپ نے دوبارہ حکم دیا، اسکے بعد کئی دن تک حضرت ابوبکرؓ نماز پڑھاتے رہے،[2]

---

[1] بخاری، [2] بخاری باب الامامۃ و ابن سعد وفات نبوی،

واقعۂ قرطاس | وفات سے چار دن پہلے (جمعرات کو) آنحضرت صلعم نے فرمایا کہ "دوات کاغذ لاؤ میں تمہارے لئے ایک تحریر لکھ دوں جس کے بعد تم گمراہ نہ ہو گے"، حضرت عمرؓ نے لوگوں سے کہا رسول اللہ کو مرض کی شدت ہے اور تمہارے پاس قرآن موجود ہے، جو ہمارے لئے کافی ہے، اس پر حاضرین میں اختلاف ہوا بعض کہتے تھے تعمیل ارشاد کیجائے، بعض حضرت عمرؓ کی تائید کرتے تھے، اس اختلاف پر جب شور و غل بڑھا تو لوگوں نے کہا آپ مرض کی شدت میں بے حواسی کی باتیں کرتے ہیں، آپ سے پھر پوچھ لو، دوبارہ جب لوگوں نے استفسار کیا تو آپ نے فرمایا مجھے میری حالت پر چھوڑ دو، میں جس مقام میں ہوں وہ اس سے بہتر ہے جس کی طرف تم مجھے بلاتے ہو۔[1]

[1] قرطاس کی روایت خفیف تغیر کے ساتھ بخاری اور مسلم کے مختلف ابواب میں ہے، یہ واقعہ اہل سنت اور شیعوں کے درمیان بڑا معرکۃ الآراء مبحث بن گیا ہے شیعوں کا دعویٰ ہے کہ آنحضرت صلعم حضرت علیؓ کی خلافت کا فرمان لکھوانا چاہتے تھے، جسے حضرت عمرؓ نے روک دیا سنی کہتے ہیں کہ آنحضرت صلعم کو واقعی مرض کی شدت تھی، دین مکمل ہو چکا تھا شریعت کا کوئی حکم تعلیم کے لئے باقی نہ رہ گیا تھا، خود قرآن نے الیوم اکملت لکم دینکم کی آیت سے تکمیل دین کی مہر کر دی تھی، ایسی حالت میں حضرت عمرؓ نے مرض کی شدت میں آپ کو تکلیف دینا مناسب نہ سمجھا، اگر کوئی ضروری اور دینی حکم ہوتا تو آنحضرت صلعم کسی کے روکنے سے نہ رک سکتے تھے، پھر اس کے بعد چار دن تک زندہ رہے، مرض میں اتنی تخفیف بھی ہوئی کہ آپ نے خطبہ دیا، اس میں آپ بیان فرما سکتے تھے یا زبانی لکھوا دیتے، یہ محض قیاس ہے کہ حضرت علیؓ کی خلافت کا فرمان لکھانا چاہتے تھے، ممکن ہے آپ حضرت ابوبکرؓ کی خلافت کا فرمان لکھوانا چاہتے رہے ہوں، بخاری میں ایک روایت بھی ہے کہ آپ عبداللہ بن ابی بکرؓ کو بلا کر حضرت ابوبکرؓ کی خلافت کا فرمان لکھانا چاہتے تھے، لیکن پھر اسے ضروری نہیں سمجھا اور فرمایا خدا اور اہل اسلام ابوبکرؓ کے سوا کسی کو پسند نہ کریں گے"، پھر قرطاس کی روایت کے یہ الفاظ قابل غور ہیں "دعونی

اس کے بعد آپ نے چند وصیتین فرمائین،

"کوئی مشرک عرب میں نہ رہنے پائے، سفراء کا اسی طرح احترام کیا جائے جس طرح آپکے زمانہ میں کیا جاتا ہے، تیسری راوی کو یاد نہین رہی[۱]،

اس دن نماز ظہر کے وقت طبیعت کو کچھ سکون ہوا تو غسل فرما کر حضرت علیؓ اور حضرت عباسؓ کے سہارے، مسجد تشریف لے گئے جماعت کھڑی ہو چکی تھی، حضرت ابوبکرؓ نماز پڑھا رہے تھے، آپ کی آہٹ پا کر پیچھے ہٹے، آپ نے اشارہ سے روکا اور ان کے پہلو مین بیٹھ کر نماز پڑھائی[۲]،

نماز کے بعد خطبہ دیا، یہ آپ کی زندگی کا آخری خطبہ تھا،

"خدا نے اپنے بندہ کو اختیار دیا ہے کہ خواہ وہ دنیا کی نعمتون کو قبول کرے یا خدا کے پاس جو انعامات ہیں ان کو لے، اس نے خدا ہی کے پاس کی چیزیں قبول کیں۔ . . .

سب سے زیادہ میں جس کی دولت وصحبت کا ممنون ہون وہ ابوبکر ہیں، اگر میں دنیا میں کسی کو اپنی امت میں سے دوست بنا سکتا تو ابوبکر کو بناتا، لیکن اسلام کا رشتہ دوستی کے لیے کافی ہے، مسجد کے رخ کوئی دریچہ ابوبکر کے دریچہ کے سوا باقی نہ رکھا جائے، ہان تم سے پہلے قومون نے اپنے پیغمبرون اور بزرگون کی قبرون کو عبادت گاہ بنا لیا ہے، دیکھو تم ایسا نہ کرنا میں تم کو منع کرتا ہون[۳]،

اس کے بعد انصار کے متعلق جو اسلام کے قوت بازو تھے، فرمایا،

(بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۰۲) فالذی انا فیہ خیر مما تدعونی الیہ یعنی مجھے میری حالت پر چھوڑ دو جس مقام پر مین ہون وہ اس سے بہتر ہے جسکی طرف تم مجھے بلاتے ہو۔ اس سے معلوم ہوتا ہو کہ آپ اپنی طرف سے نہیں بلکہ کسی لا معلوم شخص کے جواب میں کچھ لکھوانا چاہتے تھے، لیکن پھر لکھانا مناسب نہ سمجھا، [۱] بخاری باب وفات النبی صلعم و مسلم کتاب الوصیۃ، [۲] بخاری و مسلم، [۳] بخاری و مسلم مناقب ابی بکر و مسلم باب النہی عن بناء المسجد علی القبور،

اَیُّھَاالنَّاس مین انصار کے بارہ مین تم کو وصیت کرتا ہون، عام مسلمان بڑھتے جائین گے لیکن انصار اس طرح کم ہوکر رہ جائین گے، جس طرح کھانے مین نمک وہ اپنی طرف سے اپنا فرض ادا کر چکے، اب تمھین ان کا فرض ادا کرنا چاہیئے، وہ میرے (جسم مین بمنزلہ) معدہ کے ہین جو تمھارے نفع ونقصان کا متولی (یعنی خلیفہ) ہو اس کو چاہیئے کہ ان مین سے جو نیکو کار ہون، ان کو قبول کرے، اور جن سے خطا سرزد ہو ان کو معاف کردے[1]

اوپر اسامہ بن زیدؓ کو انکے والد کے خون کے انتقام کے لئے بھیجنے کا ذکر گذر چکا ہے، بعض لوگون کو (روایتون مین تصریح ہے کہ وہ منافق تھے) اسامہ کی سرداری پر اعتراض تھا کہ بڑے بوڑھون کو ہوتے ہوئے ایک نوجوان کو یہ منصب کیون عطا ہوا، اس اعتراض کے متعلق فرمایا،

اگر اسامہ کی سرداری پر تم کو اعتراض ہے، تو اس کے باپ کی سرداری پر بھی تم اعتراض کر چکے ہو، خدا کی قسم وہ اس منصب کا مستحق تھا اور مجھے سب سے زیادہ محبوب تھا اور اب اس کے بعد یہ سب سے زیادہ محبوب ہے[2]

اسلام کی شریعت کے تمام احکام منجانب اللہ ہین، آنحضرت صلعم کا صرف یہ کام تھا کہ اپنے قول وفعل سے بندون تک ان کو پہنچا دین، دوسرے مذاہب کے پیرؤون نے اپنے پیغمبرون کو واضع قانون مان کر اور پیغمبری منصب کی تعیین مین افراط کرکے اس کا درجہ شرک بلکہ کفر تک پہنچا دیا، اس لئے مسلمانون کو اس غلطی سے بچانے کے لئے ارشاد فرمایا،

"حلال وحرام کی نسبت میری طرف نہ کیجائے، مین نے وہی چیز حلال کی ہے جو خدا نے اپنی کتاب مین حلال کی ہے اور وہی چیز حرام کی ہے جو خدا نے حرام کی ہے[3]"

سارے الہامی مذاہب مین انسان کی جزا وسزا اس کے ذاتی اعمال پر ہے، بعض مذاہب

---

[1] بخاری مناقب انصار [2] بخاری مناقب زید بن حارثہ و بعث اسامہ [3] مسند امام شافعی باب استقبال القبلۃ و ابن سعد وفات نبوی،

کے پیرو‌ون نے غلطی سے اپنے پیغمبرون کے اعمال کو اپنے اعمال کا کفارہ سمجھ لیا مسلمانون کو اس غلطی سے بچانے کے لئے آپ نے فرمایا،

"اے پیغمبر خدا کی بیٹی فاطمہ! اور اے پیغمبر خدا کی پھوپھی صفیہ! خدا کے یہان کیلئے کچھ کر لو مین تمھین خدا سے نہین بچا سکتا"[1]

خطبہ سے فارغ ہونے کے بعد حضرت عائشہؓ کے حجرہ مین تشریف لائے متفرق تعلیمات کا سلسلہ آخر وقت تک جاری رہا، یہود و نصاریٰ اپنے پیغمبرون بلکہ مقدس بزرگون (سینٹ) کے مزارات اور یادگارون کی تعظیم مین اتنا غلو کرتے تھے کہ اس کی سرحد شرک و بت پرستی تک پہنچ جاتی تھی، مسلمانون کو اس فتنہ سے محفوظ رکھنے کے لئے عین بیماری کی شدت مین ارشاد ہوا،

"یہود و نصاریٰ پر خدا کی لعنت ہو انھون نے پیغمبرون کی قبرون کو عبادتگاہ بنالیا"[2]

جس قدر وصل حبیب کی منزل قریب ہوتی جاتی تھی، دنیا اور اس کے سامانون سے علیحدگی اختیار فرماتے جاتے تھے حضرت عائشہؓ کے پاس کچھ اشرفیان رکھوائی تھین ان کے متعلق دریافت فرمایا،

"عائشہ! وہ اشرفیان کہان ہین؟ کیا محمد خدا سے بدگمان ہو کر ملے گا؟ جاؤ ان کو اس کی راہ مین خیرات کردو"[3]

مرض کی حالت یکسان نہ تھی کبھی شدت ہو جاتی تھی کبھی افاقہ نظر آتا تھا، وفات کے دن یعنی دوشنبہ ۱۲ ربیع الاول سنہ ۱۱ھ کو اتنا سکون ہوا کہ حجرۂ مبارک سے جو مسجد نبوی سے ملا ہوا تھا پردہ ہٹا کر دیکھا لوگ نماز فجر مین مشغول تھے، یہ منظر دیکھ کر تبسم فرمایا اور پھر پردہ گرا دیا لیکن [illegible] تھا دنیا پر تاریکی چھانے کا وقت قریب ہوتا جاتا تھا [illegible]

---

[1] مسند [illegible] باب استقبال القبلہ و ابن سعد [illegible]، [2] بخاری باب [illegible] نبوی مسلم باب النہی [illegible] مسند احمد بن حنبل ج ۲ [illegible] تیری،

غشی ہونے لگی، اس حالت میں یہ الفاظ فرمائے،

مع الذین انعم اللہ علیھم، ان لوگوں کے ساتھ جن پر خدا نے انعام فرمایا

اللھم فی الرفیق الاعلیٰ، خداوندا بڑا رفیق ہے،

اسی حالت میں اپنے ہاتھ سے مسواک فرمائی، سہ پہر کے وقت سانس اکھڑ گئی اور زبان مبارک سے نکلا

الصلوٰۃ وما ملکت ایمانکم، نماز، اور غلام!

پاس ہی پانی کی لگن رکھی ہوئی تھی، اس میں بار بار ہاتھ ڈال کر چہرہ پر ملتے تھے، اسی دوران میں ہاتھ اٹھا کر تین مرتبہ فرمایا

بل الرفیق الاعلیٰ، اب کوئی اور نہیں بس وہی رفیق درکار ہے

یہ کہتے کہتے روح عالم قدس میں پہنچ گئی،[1]

حضرت ابوبکرؓ کا استقلال

اس حادثۂ عظیم نے صحابہ اور مقربین خاص کو دیوانہ بنا دیا، حضرت عمرؓ کو فرط محبت و عقیدت میں آپ کی وفات کا یقین نہ آتا تھا، اور وارفتگی کے عالم میں تلوار کھینچکر کہتے تھے، جو شخص کہے گا کہ رسول اللہ صلعم نے وفات پائی اس کا سر قلم کر دوں گا،

وفات کے دن صبح کو آپ کی طبیعت بحال دیکھ کر حضرت ابوبکرؓ آپکی اجازت سے جہاں ان کی بیوی رہتی تھیں چلے گئے تھے، وہاں سے واپس ہوئے تو رسول اللہ صلعم کا وصال ہو چکا تھا اور مسجد نبوی کے دروازہ پر وارفتگان محبت میں شور برپا تھا، آپ سیدھے حضرت عائشہؓ کے حجرہ میں تشریف لیگئے اور رخ انور سے نقاب اٹھا کر پیشانی مبارک کو بوسہ دیا، اور رو کر کہا،

"میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں، خدا کی قسم آپ پر دو موتیں جمع نہیں ہوسکتیں،

[1] وفات کے حالات بخاری کے مختلف الواب سے ماخوذ ہیں،

وہ موت جو آپ کے لئے مقدر تھی آچکی اس کے بعد دوسری موت نہ آئے گی[1]

حجرہ سے نکل کر دیکھا تو حضرت عمرؓ قسم کھا کھا کر وفات نبوی کا انکار کر رہے تھے، یہ بڑا نازک وقت تھا، اگر محرم اسرار نبوت کی دینی بصیرت اس وقت مسلمانوں کی دستگیری نہ کرتی تو معلوم نہیں کیا نتائج نکلتے آپ نے حضرت عمرؓ سے فرمایا "بیٹھ جاؤ" لیکن انھوں نے وارفتگی میں کچھ نہ خیال کیا، تو آپ نے الگ مسلمانوں کو مخاطب کرکے یہ بصیرت آموز تقریر فرمائی،

"جو لوگ محمدؐ کی پرستش کرتے تھے تو بیشک وہ مر گئے، اور جو خدا کو پوجتے تھے تو بیشک وہ زندہ ہے اور کبھی نہ مرے گا"

پھر یہ آیت تلاوت فرمائی،

وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ، قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ، — محمد صرف ایک رسول ہیں جن سے پہلے بہت سے رسول گذر چکے ہیں،

یہ تقریر ایسی دلنشین تھی کہ وارفتہ محبت صحابہ کی نگاہوں سے پردہ اٹھ گیا اور وہ مطمئن ہو گئے[2]

**تجہیز و تکفین** وفات کے دن شام ہو چکی تھی، تجہیز و تکفین اور قبر کنی کے مراحل رات سے پہلے انجام نہ پا سکتے تھے، صحابہ علیحدہ بیخود و مبہوت ہو رہے تھے، اس لئے تجہیز و تکفین دوسرے دن شنبہ کو عمل میں آئی غسل وغیرہ کی سعادت اعزہ خاص، حضرت علیؓ، فضل بن عباس، قثم بن عباس، اسامہ بن زید کے حصہ میں آئی، حضرت ابو طلحہؓ نے قبر کھودی، اور باری باری سے مسلمانوں نے بلا امام نماز جنازہ پڑھی اور سہ شنبہ ۱۳ ربیع الاول ۱۱ھ مطابق ۶۳۲ء کو کونین کی یہ دولت حضرت عائشہؓ کے حجرہ کی پاک و مطہر زمین کے سپرد کی گئی،

**متروکات** شہنشاہ کونین نے اپنے بعد جو میراث چھوڑی وہ یہ تھی، ام المومنین حضرت جویریہؓ کے

---

[1] بخاری باب الدخول علی المیت بعد الموت، [2] ایضاً

بھائی عمرو کا بیان ہی کہ رسول اللہ صلعم نے انتقال کے وقت کچھ نہ چھوڑا، نہ درہم و دینار نہ غلام نہ لونڈی نہ اور کچھ صرف اپنا سپید خچر اور ہتھیار اور کچھ زمین جسے عام مسلمانون پر صدقہ کر گئے[۱]

حضرت عائشہؓ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلعم نے نہ دینار چھوڑا نہ درہم نہ اونٹ نہ بکری[۲] بہرحال اگر کچھ چھوڑا تھا تو یہی چیزین تھین اور ان کے متعلق بھی ارشاد فرما چکے تھے "ہم انبیا کا کوئی وارث نہین ہوتا، جو چھوڑا وہ عام مسلمانون کا حق ہے[۳]"،

عمرو بن حویرث کی روایت مین جس زمین کا تذکرہ ہی اس سے مراد، مدینہ، خیبر اور فدک کے چند باغ ہین، اس لئے کہ آپکے متروکات مین صرف یہی جائداد و زمین تھی،

مدینہ کی جائداد مین ایک بنی نضیر کی جائداد تھی اور چند باغ تھے جو مخیرق نام ایک یہودی نے آپ کو وصیتہً ہبہ کئے تھے، لیکن صحیح بخاری کی روایات سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ باغ اسی وقت مستحقین مین تقسیم فرما دیئے تھے[۴]

خیبر اور فدک کا مسئلہ عہد صحابہ سے مسلمانون مین مختلف فیہ چلا آتا ہے، ایک جماعت کے نزدیک یہ جائداد بطور تولیت کے آپکے پاس تھی، دوسری جماعت اسے رسول اللہ صلعم کی ذاتی اور قابل میراث جائداد قرار دیتی ہے، چنانچہ آنحضرت صلعم کی وفات کے بعد ہی رسول اللہ صلعم کی صاحبزادی حضرت فاطمہؓ آپکے چچا حضرت عباسؓ اور اکثر ازواج اسے بطور میراث کے تقسیم کرانا چاہتے تھے، لیکن حضرت ابوبکرؓ، عمرؓ اور دوسرے صحابہ نے کہا کہ یہ وقف عام ہے آنحضرت صلعم اپنی زندگی مین اسکی آمدنی جن مصارف مین صرف فرماتے تھے اس مین تغیر نہ ہوگا[۵] آپ نے اپنی زندگی ہی مین ان جائدادون کی آمدنی کے مصارف متعین فرما دیئے تھے، بنو نضیر کی جائداد کی آمدنی ناگہانی ضروریات کے لئے مخصوص تھی، فدک کی آمدنی مسافرون کیلئے

---

[۱] بخاری کتاب الوصایا، [۲] ابوداؤد [۳] بخاری کتاب الوصایا و کتاب الفرائض [۴] بخاری باب فرض الخمس و فتح الباری ج ۶ ص ۱۴۰ [۵] بخاری کتاب الفرائض،

وقف تھی، خیبر کی آمدنی کے دو حصے، عام مسلمانون پر صرف فرماتے تھے، اور ایک حصہ ازواج مطہرات کے مصارف کے لئے عطا فرماتے تھے، جو بچ جاتا تھا وہ غریب مہاجرین پر صرف ہوتا تھا[۱]،

حضرت عمرؓ نے اپنے اخیر عہد خلافت مین حضرت علیؓ اور حضرت عباسؓ کے اصرار پر مدینہ کی جائداد ان دونون کی تولیت مین دے دی تھی لیکن حضرت علیؓ نے اس پر قبضہ کر لیا، خیبر اور فدک حضرت عمرؒ بن عبد العزیز کے زمانہ تک خلفاء کے ہاتھ مین رہے، حضرت عمر بن عبد العزیز نے انھین اہلبیت کو واپس کر دیا،

**ازواج مطہرات** رسول اللہ صلعم نے عالم شباب مین صرف ایک سن رسیدہ اور بیوہ خاتون پر قناعت فرمائی، پھر زوال شباب کے بعد مختلف مصالح کی بنا پر مختلف اوقات مین گیارہ شادیان کین،

**حضرت خدیجہؓ** سب سے پہلی شادی حضرت خدیجہؓ کے ساتھ ہوئی، یہ خاندان قریش کی ایک چالیس سالہ اور پاکیزہ اخلاق خاتون تھین، طاہرہ ان کا لقب تھا، پانچوین پشت پر رسول اللہ صلعم سے ان کا نسب ملجاتا ہے، ان کے والد خویلد ایک معزز قریشی اور یہ خود بڑی صاحب ثروت تھین، اُن کی پہلی شادی ابو ہالہ بن زرارہ تمیمی سے ہوئی تھی، ان کے انتقال کے بعد عتیق ابن عائذ کے ساتھ عقد ہوا، ان کے انتقال کے بعد آنحضرت صلعم کے عقد مین آئین اس وقت حضرت خدیجہؓ کا سن چالیس سال کا تھا، اور رسول اللہ صلعم کا پچیس سال کا، ایک کے سوا آنحضرت صلعم کی کل اولادین ان ہی کے بطن سے ہوئین، ان کی تفصیل آیندہ آئے گی، آنحضرت صلعم کو ان سے بڑی محبت تھی، ان کی زندگی بھر دوسرا نکاح نہین فرمایا، ہجرت مدینہ سے

---

[۱] ابو داؤد باب صفایا رسول اللہ صلعم،

کئی سال پہلے مکہ ہی میں ان کا انتقال ہو گیا تھا گو ان کے بعد رسول اللہ صلعم نے متعدد شادیاں
کیں لیکن ان کی محبت کا نقش کبھی نہ مٹا،

**حضرت سودہؓ بنت زمعہ**

حضرت خدیجہ کے انتقال کے بعد آپ بہت پریشان اور غمگین رہتے تھے،
اس افسردگی خاطر کو دور کرنے کے لئے سودہ بنت زمعہ سے نکاح فرمایا، یہ
بھی بیوہ تھیں ان کے پہلے شوہر کا نام سکران بن عمرو تھا آغاز دعوت اسلام میں دونوں میاں
بیوی مسلمان ہوئے اور حبشہ کی ہجرت کا شرف حاصل ہوا،
حبشہ سے واپسی کے کچھ دنوں بعد سکران کا انتقال ہو گیا، ان کے انتقال کے بعد سودہؓ
رسول اللہ صلعم کی زوجیت میں آئیں، ان کے زمانہ وفات کے بارہ میں بڑا اختلاف ہے،
بروایت صحیح حضرت عمرؓ کے آخر عہد خلافت میں انہوں نے وفات پائی،

**حضرت عائشہؓ**

حضرت ابو بکر صدیقؓ کی صاحبزادی ہیں، سنہ ۱۰ بعثت میں آنحضرت صلعم نے
ان سے مکہ میں نکاح کیا، اس کے تین سال بعد مدینہ میں ان کی رخصتی ہوئی، حضرت عائشہؓ بڑی ذہین
زیرک اور فہیم تھیں، رسول اللہ صلعم نے عورتوں کو نسوانی احکام و مسائل کی تعلیم دینے کے لئے
انھیں خاص طور سے اس کی تعلیم و تربیت دی، وہ نہ صرف امہات المومنین میں بلکہ بہت سے
صاحب علم صحابہ کے مقابلہ میں علم میں ممتاز تھیں، بڑے بڑے صحابہ مہمات مسائل میں ان کی
طرف رجوع کرتے تھے انھوں نے ۹ سال آنحضرت صلعم کی رفاقت میں گذارے، سنہ ۵۷ میں
۶۶ سال کی عمر میں وفات پائی،

**حضرت حفصہؓ**

یہ حضرت عمرؓ کی صاحبزادی تھیں یہ بھی بیوہ تھیں، ان کی پہلی شادی خنیس بن حذافہ
کے ساتھ ہوئی تھی، خنیس غزوہ بدر میں زخمی ہوئے، اور اس کے صدمہ سے جانبر نہ ہو سکے،
ان کے انتقال کے بعد رسول اللہ صلعم نے عقد فرمایا، ان کے مزاج میں کسی قدر تیزی تھی، سنہ ۴۵ھ

میں ان کا انتقال ہوا۔

**ام المساکین حضرت زینبؓ** ان کا نام زینبؓ تھا، فقرا اور مساکین کو بہت کھلاتی پلاتی تھیں اسلئے "ام المساکین" کنیت ہوگئی تھی۔ ان کے پہلے شوہر حضرت عبداللہ بن جحشؓ جنگ احد میں شہید ہوئے۔ ان کی شہادت کے بعد رسول اللہ صلعم نے ان سے نکاح فرمایا، لیکن اس شرف کے حصول کے دو ہی تین مہینوں کے بعد زینبؓ انتقال کر گئیں، خود آنحضرت صلعم نے نماز جنازہ پڑھائی اور جنت البقیع میں مدفون ہوئیں۔ انتقال کے وقت تیس سال کی عمر تھی۔

**حضرت ام سلمہؓ** ہند نام تھا، ام سلمہ کنیت، والد کا نام سہیل تھا، ان کی پہلی شادی ان کے چچیرے اور آنحضرت صلعم کے رضاعی بھائی عبداللہ بن عبدالاسد کے ساتھ ہوئی تھی، ان ہی کیساتھ آغاز اسلام میں اسلام لائیں اور ہجرت حبشہ کے شرف سے مشرف ہوئیں، عبداللہ بن عبدالاسد غزوۂ احد میں زخمی ہوئے اور اس کے صدمہ سے سنہ ۴ھ میں انتقال کر گئے، عبداللہ کے انتقال کے بعد رسول اللہ صلعم کے عقد میں آئیں، آپ کی وفات کے بعد عرصہ تک زندہ رہیں، انکے سنہ وفات میں بھی بڑا اختلاف ہے، واقعۂ کربلا کے چند سال پہلے یا اسی سنہ ۶۱ھ میں انتقال کیا، اس وقت ۸۴ سال کی عمر تھی، علمی اعتبار سے حضرت عائشہؓ کے بعد ان ہی کا درجہ تھا۔

**حضرت زینبؓ** آنحضرت صلعم کی پھوپھیری بہن تھیں، ان کی شادی خود رسول اللہ صلعم نے اپنے متبنی اور غلام حضرت زید بن حارثہؓ کے ساتھ کر دی تھی، لیکن دونوں میں نہ بن سکی اور طلاق ہوگئی، زید کے طلاق دینے کے بعد آنحضرت صلعم نے نکاح فرمایا، یہ بڑی عابدہ زاہدہ اور فیاض اور حسین و جمیل تھیں، ان اوصاف کی بنا پر آنحضرت صلعم انھیں بہت محبوب رکھتے تھے، امہات المومنین میں یہی حضرت عائشہؓ کی ہمسر تھیں، آنحضرت صلعم کے بعد ازواج مطہرات میں سب سے پہلے ان ہی کا انتقال ہوا، سنہ ۲۰ھ میں ۵۳ سال کی عمر میں وفات پائی۔

**حضرت جویریہؓ** یہ قبیلہ بنی مصطلق کے سردار حارث بن ضرار کی بیٹی تھین، اُن کی پہلی شادی مسافع ابن صفوان سے ہوئی تھی، جو غزوہ مریسیع مین مسلمانون کے ہاتھون قتل ہوا، اس غزوہ مین بہت سے لونڈی غلام گرفتار ہوے، ان ہی مین جویریہ بھی تھین، یہ ثابت بن انصاری کے حصہ مین پڑین ذی وجاہت خاندان کی خاتون تھین، اس لئے غلامی کو غیرت نے گوارا نہ کیا، ۱۹ وقیہ سونے پر ثابت سے رہائی کی شرط قرار پائی، لیکن پاس کچھ نہ تھا، آنحضرت صلعم کی خدمت مین حاضر ہوکر اپنی گذشتہ عظمت اور موجودہ نکبت بیان کرکے مدد کی طالب ہوئین، آپنے انکی رضا سے ثابت کی رقم ادا کرکے ان سے شادی کرلی، اس رشتہ کا یہ اثر ہوا کہ مسلمانون نے رسول اللہ صلعم کے ساتھ تعلق کی وجہ سے بنی مصطلق کے تمام لونڈی غلام آزاد کردیئے، ۵۰ھ مین ۶۵ سال کی عمر مین انتقال ہوا،

**حضرت ام حبیبہؓ** اصل نام رملہ ہے، ام حبیبہؓ کنیت لیکن کنیت کی شہرت نے نام کی جگہ لے لی، یہ بھی خاندان قریش سے تھین، اپنے پہلے شوہر عبیداللہ بن جحش کے ساتھ آغاز اسلام مین مشرف باسلام ہوئین اور ان ہی کے ساتھ حبشہ کی دوسری ہجرت مین حبشہ گئین، حبشہ مین ان کے شوہر نے عیسوی مذہب اختیار کرلیا لیکن یہ خود اسلام پر قائم رہین، اس لئے عبیداللہ نے ان سے علٰحدگی اختیار کرلی، آنحضرت صلعم کو یہ واقعات معلوم ہوئے تو آپنے نجاشی شاہ حبش کی وساطت سے ان کے پاس شادی کا پیام بھیجا، انھون نے قبول کرلیا، اور ان کی جانب سے خالد بن سعید اموی اور آنحضرت صلعم کی جانب سے نجاشی کی وکالت مین چارسو دینار پر عقد ہوا، نجاشی نے رسول اللہ صلعم کی جانب سے مہر کی رقم ادا کی اور ولیمہ کیا، نکاح کے بعد حضرت ام حبیبہؓ کو شرحبیل بن حسنہ کے ساتھ آنحضرت صلعم کی خدمت مین مدینہ بھیج دیا، انھون نے ۴۴ھ مین وفات پائی،

**حضرت میمونہؓ** ان کے والد کا نام حارث تھا، ان کی پہلی شادی مسعود بن عمرو الثقفی کے ساتھ ہوئی تھی، اس نے طلاق دیدی، طلاق کے بعد ابو رہم بن عبد العزی نے نکاح کیا، ان کا انتقال ہو گیا، تو ان کے بعد رسول اللہ صلعم کے عقد میں آئین، ان کے سنہ وفات مین اختلاف ہے، بہ روایت صحیح ۵۱ سنہ مین مقام سرف مین انتقال کیا،

**حضرت صفیہؓ** اصل نام زینب ہی، یہ امام وقت کے پانچوین حصے (خمس) مین پڑی تھین جسے "صفی" کہتے ہین، اس لئے صفیہ کہلائی گئین، نسلًا اور مذہبًا یہودیہ تھین، ان کے ناںہال اور دادھیال دونون مین سرداری تھی، ان کا باپ حیی بن اخطب قبیلہ بنی نضیر کا رئیس تھا، اور ان کی مان بنی قریظہ کے رئیس کی بیٹی تھین، ان کی پہلی شادی سلام بن مشکم یہودی سے ہوئی تھی، اس نے طلاق دیدی، طلاق کے بعد کنانہ بن ابی الحقیق نے نکاح کیا، کنانہ جنگ خیبر مین مارا گیا، صفیہ کے باپ اور بھائی بھی اس جنگ مین کام آئے اور وہ خود گرفتار ہوئین، حضرت دحیہ کلبیؓ نے انکو اپنے لئے منتخب کیا، بعض صحابہ نے آنحضرت صلعم سے عرض کیا کہ آپ نے بنو نضیر اور بنو قریظہ کی رئیسہ کو دحیہ کو دیدیا، وہ تو صرف آپ کے لائق ہین، ان کے کہنے پر ایک رئیسہ کی عزت قائم رکھنے کے لئے حضرت دحیہؓ کو دوسری لونڈی دیدی اور صفیہ کو ازدواج سے عزت بخشی، آنحضرت صلعم ان کی بڑی عزت و محبت کرتے تھے، حضرت عائشہؓ اور حضرت زینبؓ جنھین ازواجِ مطہرات مین زیادہ خصوصیت حاصل تھی کبھی کبھی حضرت صفیہؓ پر طعن و طنز کرتی تھین، رسول اللہ صلعم ان کی دلجوئی فرماتے تھے،

**اولاد امجاد** آنحضرت صلعم کی اولاد امجاد کی تعداد کے بارہ مین بڑا اختلاف ہے، مختلف روایتون سے ان کی تعداد بارہ تک پہنچ جاتی ہے، لیکن متفق علیہ بیان یہ ہے کہ چھ اولادین تھین، دو صاحبزادے قاسم اور ابراہیم اور چار صاحبزادیان، زینبؓ، رقیہؓ، ام کلثومؓ اور فاطمہؓ

زہرا بعض روایتون مین دو اور صاجزادون طیب اور طاہر کا نام بھی ملتا ہے، ان مین حضرت ابراہیم ماریہ قبطیہ کے بطن سے تھے باقی کل حضرت خدیجہؓ سے،

ان مین قاسم سب سے پہلی اولاد تھے، ان کی پیدائش نبوت سے گیارہ بارہ سال پیشتر ہوئی تھی، لیکن بچپن ہی مین انتقال کر گئے، آنحضرت صلعم کی کینت ابوالقاسم ان ہی کے نام پر تھی۔

سب سے آخری اولاد حضرت ابراہیم تھے، یہ ۸ھ مین پیدا ہوئے، اور کل سوا دو مہینے زندہ رہے، ان کی موت کے دن اتفاق سے سورج گہن ہوا، لوگون مین مشہور ہوگیا کہ ابراہیم کی موت اس کا سبب ہے، رسول اللہ صلعم نے تردید فرمائی کہ چاند اور سورج خدا کی نشانیان ہین، کسی کی موت سے ان مین گہن نہین لگتا،

صاجزادیون مین زینب سب سے بڑی تھین، یہ قاسم کے بعد پیدا ہوئین، ان کی شادی ان کے خالہ زاد بھائی ابوالعاص کے ساتھ ہوئی تھی، آنحضرت صلعم کی حیات ہی مین ۸ھ مین انتقال کیا، ایک لڑکا علی اور ایک لڑکی امامہ یادگار چھوڑی، آنحضرت صلعم امامہ سے بڑی محبت فرماتے تھے، نماز کی حالت مین بھی ان کو جدا نہ کرتے تھے،

زینب سے چھوٹی رقیہ تھین، ان کی شادی قبل از اسلام ابولہب کے لڑکے عتبہ کے ساتھ ہوئی تھی، ظہور اسلام کے بعد ابولہب نے اپنی کینہ پروری مین عتیبہ سے طلاق دلوادی، طلاق کے بعد حضرت عثمانؓ سے شادی ہوئی، ان کا انتقال بھی آنحضرت صلعم کی زندگی مین غزوۂ بدر کے زمانہ مین ہوا، ان ہی کی تیمارداری کی وجہ سے حضرت عثمانؓ بدر مین شریک نہ ہوسکے تھے،

رقیہ سے چھوٹی ام کلثوم تھین، ان کی شادی ابولہب کے دوسرے لڑکے عتیبہ کے ساتھ ہوئی، انھین بھی ابولہب نے طلاق دلوادی تھی، حضرت رقیہؓ کے انتقال کے بعد رسول اللہ صلعم

نے ان کی شادی حضرت عثمانؓ کے ساتھ کردی، شادی کے چھ سال بعد تک زندہ رہین
۹ھ مین انتقال کیا،

سب سے چھوٹی صاحبزادی حضرت فاطمہ زہراؓ تھین، ان کا نکاح حضرت علیؓ سے ہوا
چونکہ لڑکیون مین یہ سب سے چھوٹی تھین اوران کے علاوہ سب اولادین آنحضرت صلعم
کی زندگی مین، انتقال کرگئی تھین، اس لئے آپ انکو بہت محبوب رکھتے تھے، حضرت علیؓ
نے ان کی زندگی مین دوسرا نکاح کرنا چاہا تو آپ نے سخت ناپسندیدگی ظاہر فرمائی کہ "میری
لڑکی میرا جگر گوشہ ہے، جس سے اس کو دکھ پہنچیگا، مجھے بھی اس سے اذیت ہوگی" آپ کی
ناراضی دیکھ کر حضرت علیؓ نے نکاح کا ارادہ ترک کردیا، اور حضرت فاطمہؓ کی زندگی بھر
دوسری شادی نہین کی، آنحضرت صلعم کے وصال کے چھ مہینہ بعد حضرت فاطمہؓ کا انتقال ہوا
ان کے پانچ اولادین تھین، حضرت حسنؓ، حسینؓ، محسنؓ، ام کلثومؓ، زینبؓ، محسنؓ کا انتقال بچپن
مین ہوگیا تھا،

**اخلاق نبوی**

جس طرح اسلام اپنی تعلیمات کے لحاظ سے دوسرے مذاہب مین ممتاز ہے
اسی طرح اس کے پیغمبر کو ان تعلیمات کے نمونۂ عمل کے لحاظ سے دوسرے انبیاء و رسل پر
امتیاز حاصل ہے،

محمد رسول اللہ صلعم کے علاوہ کسی پیغمبر کی زندگی کو مکارم اخلاق کے عملی نمونہ کی حیثیت سے
نہین پیش کیا جاسکتا، آپ نے دنیا کو جن مکارم اخلاق کا سبق دیا، آپ کی زندگی اس کی
عملی تفسیر تھی، خود قرآن نے آپ کے اخلاق کا یہ جامع مرقع پیش کیا ہے،

اِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیۡمٍ، — اے محمد تم اخلاق کے بڑے درجہ پر ہو،

آپ کی ذات گرامی مکارم اخلاق کی جملہ جزئیات کا مجسم پیکر تھی،

رقتِ قلب، زہد وورع، عفت وعصمت، حسنِ معاملہ، حسنِ خلق، عدل و انصاف، جود وسخا، ایثار وقربانی محبت ورحمت، زہد وقناعت، صداقت وامانت، تواضع ومساوات، ضبط وحلم عفو ودرگذر، حسنِ سلوک، دشمنون، کفار ومشرکین اور یہود ونصاریٰ کے ساتھ برتاؤ، عیادت وتعزیت، مہمان نوازی، سادگی وبے تکلفی، مسکینون اور محتاجون کی دلجوئی، صبر وشکر، شرم وحیا، عزم واستقلال، شجاعت وشہامت، گداگری اور سوال سے نفرت، صدقہ سے پرہیز، ہدیہ دینا اور قبول کرلینا، تعظیم وبیجا مداحی کی ناپسندیدگی، دوسرون کی حاجت روائی وغیرہ،

غرض ذاتِ گرامی شرافتِ انسانی کے جملہ اوصاف وکمالات کی جامع تھی، ان کے واقعات سے حدیث کی کتابین معمور ہین،

**اسلام کی تعلیمات کا اثر** اسلام کی اصولی تعلیمات جستہ جستہ اسلام کی تاسیس وتکمیل اور حجۃ الوداع مین گذرچکی ہین، ان کی تفصیلات ہمارے موضوع سے خارج ہین، ان تعلیمات اور رسول اللہ صلعم کے عملی نمونہ نے چوتھائی صدی کے اندر اندر وحشی عربون کی کایا پلٹ دی، جس کا ثبوت آیندہ صفحات مین ملیگا،

ظہورِ اسلام سے پہلے عرب کی خصوصًا اور سارے عالم کی عمومًا جو اخلاقی اور مذہبی حالت تھی، اس کی ناتمام تصویر اوپر دکھائی جاچکی ہے، لیکن تھوڑے ہی مدت مین وہی عرب دنیا کے معلم اخلاق بنگئے اور پھر ان کے اثر سے یہ روشنی سارے عالم مین پھیلی، آج دنیا مین جہان کہین بھی توحید کی کرن نظر آتی ہے، وہ اسلام ہی کے آفتابِ عالمتاب کا پرتو ہے،

# حضرت ابوبکر صدیق رض

## ۱۲ سنہ ہجری مطابق ۶۳۳ سنہ ۶ء

## تا ۱۳ سنہ ھ مطابق ۶۳۴ سنہ ء

مختصر حالات

آنحضرت صلعم کی وفات کے بعد آپکے قدیم رفیق اسلام کے سب سے پرانے جان نثار، محرم اسرار نبوت، ثانی اثنین فی الغار حضرت ابوبکر صدیق رض آپکے جانشین منتخب ہوئے،

آپ کا نام عبداللہ کنیت ابوبکر اور صدیق عتیق لقب ہے، والد کا نام قحافہ تھا، آپ قریش کی شاخ بنی تمیم سے تعلق رکھتے تھے، چھٹی پشت پر آپ کا نسب آنحضرت صلعم سے مل جاتا ہے آپکا گھر زمانہ جاہلیت سے نہایت معزز چلا آتا تھا، قریش کے نظام سیاسی مین خونبہا کے مال کی امانتداری کا عہدہ آپ ہی کے گھر مین تھا، اسلام سے پہلے حضرت ابوبکر رض کا شغل تجارت تھا، آپ ابتدا ہی سے بڑے سلیم الفطرت تھے، چنانچہ زمانہ جاہلیت مین بھی آپکا دامن اخلاق عرب کے شائع عام مفاسد سے بالکل پاک رہا اور اسی زمانہ سے لوگون پر آپکے حسن خلق، راستبازی اور متانت و سنجیدگی کا سکہ بیٹھا ہوا تھا اور شرفاے مکہ مین آپ بڑی عزت کی نگاہ سے دیکھے جاتے تھے،

آپ تقریبًا آنحضرت صلعم کے ہم عمر تھے، فطرت کی یکسانیت کی وجہ سے بچپن ہی سے دونون مین گہرے تعلقات و روابط پیدا ہو گئے تھے، ان روابط کی وجہ سے دونون ایک دوسرے کے اخلاق و سیرت سے اچھی طرح واقفیت رکھتے تھے، چنانچہ آنحضرت صلعم نے جب وقت سب سے پہلی

مرتبہ اسلام کی دعوت دی تو حضرت ابوبکرؓ نے بلاشک وشبہہ کے اس کی تصدیق کی، اس صلہ مین آپ کو "صدیق" کا معزز لقب ملا، قبول اسلام کے بعد وہ اسلام کی تبلیغ مین آنحضرت صلعم کا دست راست بن گئے، اور راہ خدا مین جان ومال اور عزت وآبرو سب نثار کردی، اور میدان جان نثاری مین کوئی دوسرا صحابی آپ سے بازی نہ لیجا سکا بعض بعض مواقع پر گھر کا سارا اثاثہ خدا کی راہ مین دیدیا، آنحضرت صلعم نے پوچھا کچھ اہل وعیال کے لئے بھی چھوڑا ہے؟ عرض کیا انکے لئے اللہ اور اس کا رسول کافی ہے، آپ کی کوشش سے بڑے بڑے لوگ اسلام لائے، رسول اللہ صلعم پر ان کی ان قربانیون کا اتنا اثر تھا، کہ آپ فرماتے تھے کہ جان ومال کے لحاظ سے مجھ پر ابوبکرؓ سے زیادہ کسی کا احسان نہین ہے چونکہ صحابہ کی جماعت مین حضرت ابوبکرؓ اسلام کے سب سے بڑے ادا شناس اور اسرار نبوی کے محرم تھے اس لئے وہ قدرۃً نیابت نبوی کے سب سے زیادہ اہل ومستحق تھے، چنانچہ آنحضرت صلعم کی حیات ہی مین خاص خاص مواقع پر اس کا شرف حاصل ہوتا تھا، آنحضرت صلعم کے مرض الموت مین جب آپ مین نقل وحرکت کی طاقت نہ رہی، اس وقت آپ نے نبوت کا سب سے بڑا منصب یعنی مسجد نبوی کی امامت کا شرف آپ کو عطا فرمایا، یہ درحقیقت آپ کی جانشینی کی طرف اشارہ تھا، لیکن چونکہ اسلام کا نظام جمہوری تھا، اور آپ اپنی جانب سے کسی کو اپنا جانشین نامزد کرکے اس جمہوریت کو توڑنا نہ چاہتے تھے، اس لئے صراحۃً کسی کو جانشین نامزد نہیں فرمایا، اس سے بڑھ کر یہ کہ آپ کی صحبت اور آپ کی تعلیم نے آپکے حاشیہ نشینون مین ایسی صحیح بصیرت اور قوت فیصلہ پیدا کردی تھی کہ آپکے بعد اسلامی نظام کے قیام مین کسی غلطی کا امکان باقی نہ رہ گیا تھا، اس لئے آپنے آیندہ کے بارے مین بالکل سکوت فرمایا،

**سقیفہ بنی ساعدہ اور بیعت خلافت،** مدینہ مین منافقون کی جماعت جن کا شعار دوستی کے پردہ مین اسلام کا شیرازہ بکھیرنا تھا، ہمیشہ سے موجود تھی، اور ہر موقع پر اپنی اسلام کی دشمنی کا ثبوت دیتی تھی،

---

۱؎ ترمذی مناقب ابی بکرؓ، ۲؎ بخاری باب فضائل ابی بکرؓ، ۳؎ بخاری باب اہل العلم والفضل احق بالامامۃ۔

چونکہ رسول اللہ صلعم نے کسی کو اپنا جانشین نامزد نہین فرمایا تھا، اس لئے آنحضرت صلعم کی وفات کے بعد اس جماعت کو فتنہ انگیزی کا موقع مل گیا، چنانچہ آپ کی وفات کے بعد ہی جبکہ جسد اطہر بھی آنکھون سے نہان نہ ہوا تھا، منافقین کی سازش سے آپ کی جانشینی کا مسئلہ چھڑ گیا، اور انصار نے سقیفہ بنی ساعدہ مین جمع ہو کر جانشینی کا دعویٰ کیا، یہ مسئلہ ایسے ناوقت چھڑا تھا کہ اگر فوراً اس کا تدارک نہ کیا جاتا تو بڑی نازک صورت حال پیدا ہو جاتی اور عجب نہین کہ آنحضرت صلعم کے وصال کے ساتھ ہی اسلام کا شیرازہ درہم برہم ہو جاتا، لیکن حضرت ابوبکرؓ کو بروقت اس کی اطلاع ہو گئی آپ فوراً حضرت عمرؓ اور امین الامت حضرت ابوعبیدہؓ بن جراح کو لے کر سقیفہ بنی ساعدہ پہنچے، یہان دیکھا تو دوسرا گل کھلا ہوا تھا، انصار مدعی تھے کہ آنحضرت صلعم کی جانشینی مین انھین بھی حصہ ملنا چاہیے اور قریش کے ساتھ ان کی جماعت کا بھی ایک امیر یا نائب الرسول ہونا چاہیے، لیکن ایک شخص کے دو جانشین ہونے کے نتائج بالکل ظاہر ہین، اس لئے اس صورت کے قبول کرنے کے معنی خود اپنے ہاتھون اسلامی نظام کا درہم برہم کرنا تھا، یہ ہو سکتا تھا کہ تنہا انصاریون ہی کو یہ منصب ملجاتا لیکن اس مین یہ مشکل تھی کہ اولاً خود قریش پھر دوسرے عرب قبائل خاندانِ قریش کے علاوہ اور کسی خاندان کے آگے سر نہین جھکا سکتے تھے، پھر انصاریون مین خود اوس و خزرج دو متقابل جماعتین موجود تھین ان مین سے جسے بھی یہ منصب دیا جاتا دوسرا اسے تسلیم نہ کرتا،

اس نازک موقع پر حضرت ابوبکرؓ نے نہایت نرمی اور آشتی سے انصار کو سمجھایا اور برمحل تقریر کی کہ "مجھے تم لوگون کے فضائل و مناقب اور تمھاری خدمات اسلامی سے انکار نہین لیکن عرب، قریش کے علاوہ اور کسی خاندان کی سیادت تسلیم نہین کر سکتے، پھر مہاجرین اپنے تقدم فی الاسلام اور آنحضرت صلعم کے ساتھ خاندانی تعلق رکھنے کی وجہ سے آپ کی جانشینی کے زیادہ مستحق ہین، یہ ابوعبیدہ اور عمر بن الخطاب موجود ہین، ان مین سے جس کے ہاتھون پر چاہو

بیعت کرلو، یہ سنتے ہی حضرت عمرؓ نے حضرت ابوبکرؓ کے ہاتھوں مین ہاتھ دے کر فرمایا کہ آپ ہم سب مین بزرگ، ہم سب مین بہتر اور رسول اللہ صلعم کے سب سے مقرب ہین، اس لئے ہم آپکے ہاتھوں پر بیعت کرتے ہین،[1] حضرت ابوبکرؓ کی شخصیت ہر جماعت مین ایسی محترم تھی کہ اس انتخاب پر کسی کو کوئی اعتراض نہین ہو سکتا تھا، چنانچہ حضرت عمرؓ کی بیعت کے ساتھ مسلمان بیعت کے لئے ٹوٹ پڑے اور حضرت ابوبکرؓ کی برمحل تقریر اور بیعت مین حضرت عمرؓ کی پیشقدمی سے ایک زبردست انقلاب ہوتے ہوتے بچ گیا،

اس کے دوسرے دن مسجد نبویؐ مین عام بیعت ہوئی، اور ربیع الاول ۱۱ھ مین حضرت ابوبکرؓ مسند خلافت پر متمکن ہوئے،

بیعت عام کے بعد آپنے حسب ذیل تقریر فرمائی،

"لوگو! مین تم پر حاکم بنایا گیا ہون، حالانکہ مین تمہاری جماعت مین سب سے بہتر نہین ہون، اگر مین اچھا کام کرون تو میری اطاعت کرو، اور اگر کجروی اختیار کرون تو مجھے سیدھا کردو، سچائی امانت ہے اور جھوٹ خیانت، تمہارا ضعیف فرد بھی میرے نزدیک قوی ہے یہان تک کہ مین دوسرون سے اس کا حق اس کو نہ دلادون، اور تمہارا قوی شخص بھی میرے نزدیک ضعیف ہے، یہان تک کہ مین اس سے دوسرون کا حق نہ حاصل کرلون، یاد رکھو جو قوم جہاد فی سبیل اللہ چھوڑ دیتی ہے خدا اس کو ذلیل وخوار کر دیتا ہے، اور جس قوم مین بدکاری پھیل جاتی ہے خدا اس کو عام مصیبت مین مبتلا کر دیتا ہے، اگر مین خدا اور اس کے رسول کی اطاعت کرون تو میری اطاعت کرو، اور اگر اس کی نافرمانی کرون تو تم پر میری اطاعت لازم نہین۔"[2]

**حضرت علیؓ کی بیعت مین تاخیر کا سبب**

بیعت عام کے بعد کچھ دنون تک حضرت علیؓ اور آپکے ساتھ بعض اور صحابہ نے توقف کیا، اس توقف نے مسلمانون مین عجیب بحثین پیدا کر دی ہین، ممکن ہے

---

[1] بخاری ج ۱ ص ۵۱۸، [2] طبقات ابن سعد ج ۳ ق اول ص ۱۲۹،

حضرت علیؓ آنحضرت صلعم کے ساتھ اپنے گوناگون تعلقات کی وجہ سے خلافت کے متوقع رہے ہون، لیکن یہ نہ صرف غلط بلکہ آپ کی ذات پر اتہام ہے، کہ خلافت نہ ملنے کے ملال مین آپ چھ مہینہ تک جمہور مسلمانون سے الگ رہے، حضرت ابوبکرؓ کے استفسار پر آپنے خود اس توقف کا جو سبب بیان فرمایا، وہ یہ ہے،

"مین آپ کی امارت ناپسند نہین کرتا، لیکن مین نے قسم کھائی ہے کہ جب تک قرآن نہ جمع کرون گا اس وقت نماز کے سوا اپنی چادر تک نہ اوڑھون گا[1] حضرت فاطمہؓ کی وفات کے بعد آپ نے بھی بیعت کر لی اور حضرت ابوبکرؓ کے فضائل کا اعتراف فرمایا، کہ آپ کو خدا نے جو رتبہ دیا ہے اس پر ہم کو حسد نہین ہے، لیکن اتنا ضرور ہے کہ ہم اس کو اپنی حق تلفی سمجھتے ہین، کیونکہ رسول اللہ صلعم کے ساتھ قرابت کی وجہ سے ہم اسے اپنا حق سمجھتے تھے، یہ سُن کر حضرت ابوبکرؓ کی آنکھون سے آنسو جاری ہو گئے، آپنے فرمایا اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ مین میری جان ہے کہ مین رسول اللہ صلعم کے رشتہ دارون کو اپنے رشتہ دارون سے زیادہ عزیز رکھتا ہون، رسول اللہ صلعم کے متروکہ جائداد مین مین نے آپ کے طرزِ عمل سے سرِ مو انحراف نہین کیا ہے، اس صاف دلی کی گفتگو کے بعد دونون کے دل ایک دوسرے سے بالکل صاف ہو گئے، حضرت ابوبکرؓ نے مجمع عام مین حضرت علیؓ کے توقف بیعت پر آپ کی جانب سے عذر خواہی کی اور حضرت علیؓ نے سب کے سامنے آپ کے فضائل کا اعتراف فرمایا،[2]

**قبائل مین شورش و انقلاب کا آغاز**

حضرت ابوبکرؓ کی خلافت کا آغاز بڑی مشکلات اور بڑے اہم حوادث کیساتھ ہوا، لیکن آپنے اپنے تدبر، عاقبت اندیشی اور مذہبی بصیرت سے ان سب پر قابو حاصل کر لیا، سب سے اہم انقلاب عرب کا ارتداد تھا، بہت سے قبائل نے آنحضرت صلعم کی زندگی

---

[1] ابن سعد ج ۲ ق ۲ ص ۱۰۱، [2] بخاری باب غزوۂ خیبر،

مین اسلام تو قبول کر لیا تھا، لیکن ان کے دلون مین وہ راسخ نہ ہوا تھا، اس لئے آپ کی وفات کے بعد وہ مرتد ہو گئے، دوسری جانب متعدد جھوٹے مدعیانِ نبوت اٹھ کھڑے ہوئے، بہت سے قبائل نے زکوٰۃ دینے سے انکار کر دیا، غرض حضرت ابوبکرؓ کے مسندِ خلافت پر قدم رکھتے ہی ہر طرف انقلاب کے آثار نمودار ہو گئے، ان مشکلات کے ساتھ ساتھ موتہ کی مہم علیحدہ درپیش تھی، آنحضرت صلعم نے اپنے مرض الموت مین حضرت زید بن حارثہ کے خون کا انتقام لینے کیلئے ان کے لڑکے اسامہ بن زیدؓ کی ماتحتی مین فوج بھیجنے کے لئے حکم دیا تھا، ابھی یہ مہم روانہ نہ ہوئی تھی[1] کہ آپ کا انتقال ہو گیا، اس حادثہ کے بعد جب عرب مین انقلاب کے آثار نمایاں ہوئے، تو صحابہ نے مخالفت کی کہ ایسی حالت مین فوج کو مرکز خلافت سے دور بھیجنا مناسب نہین ہے، اس مہم سے پہلے ان انقلابات کا تدارک ضروری ہے، مگر حضرت ابوبکرؓ نے نہایت سختی کے ساتھ انکار کیا، اور فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ مین میری جان ہے، اگر مدینہ مین اتنا سناٹا ہو جائے کہ درندے آکر میری ٹانگین نوچین تب بھی مین اس مہم کو جسے رسول اللہ صلعم نے روانگی کے لئے حکم دیا، نہین رد کر سکتا[2]

**اسامہ بن زید کی مہم**

غرض ان ہی حالات مین فوج روانہ کی اور خود پاپیادہ مدینہ کے باہر تک اُسے رخصت کرنے کے لئے نکلے، رخصت کرتے وقت ہدایت کی کہ خیانت نہ کرنا، مال نہ چھپانا، بے وفائی سے بچنا، مثلہ نہ کرنا، بوڑھوں بچوں اور عورتوں کو قتل نہ کرنا، ہرے بھرے اور پھلدار درختوں کو نہ کاٹنا، کھانے کے علاوہ جانوروں کو بے کار ذبح نہ کرنا،[3]

چالیس دن کے بعد یہ مہم اپنا کام پورا کرکے فاتحانہ مدینہ واپس آئی، حضرت ابوبکرؓ نے شہر سے نکل کر اس کا استقبال کیا،

[1] بعض روایتون کے مطابق روانہ ہو چکی تھی، لیکن تھوڑی دور جا کر آنحضرت صلعم کے انتقال کی خبر سنکر رک گئی تھی [2] تاریخ الخلفاء ص ۶۷، [3] تاریخ الخلفاء سیوطی ص ۷۱، [4] طبری ۱۸۵۰،

